# 2800 PROVERBS

# جامع الأمثال

## (اُردو-انگریزی کہاوتیں وضربُ الامثال)

الف بائی ترتیب سے '2800 اُردو-انگریزی کہاوتوں وضرب الامثال کا بے مثال مجموعہ

کہاوتوں، ضرب الامثال اور محاورات کے تعارف واہمیت پر منفرد ومنتخب تحریرات

ترتیب وتبویب:

ڈاکٹر سعید الرحمٰن بن نور حبیب مرحوم

پی ایچ-ڈی اسلامک سٹڈیز (اسلامی صحافت)، ایم-فل اسلامک سٹڈیز (اصولِ تحقیق)

ایم-اے ایجوکیشنل پلاننگ اینڈ مینیجمنٹ (ای پی ایم)، ایم -ایڈ (ٹیچر ایجوکیشن)

اسسٹنٹ پروفیسر، عبدالولی خان یونیورسٹی مردان، خیبر پختونخوا

اسلامک میڈیا اینڈ ریسرچ فورم (IMRF) مردان

***Email***: *saeed@awkum.edu.pk*, ***Facebook*** / *magzpedia*

***Cell #*** *0313-9700523*

نام کتاب: جامع الأمثال (اُردو-انگریزی کہاوتیں وضرب الامثال)

ترتیب وتبویب: ڈاکٹر سعید الرحمٰن [پی ایچ-ڈی دینی صحافت، ایم اے-EPM، ایم ایڈ]
اسسٹنٹ پروفیسر، عبدالولی خان یونیورسٹی مردان، خیبر پختونخوا

صفحات: ۲۴۸

☆اسلامک میڈیا اینڈ ریسرچ فورم (IMRF) مردان☆

[اسلامی ابلاغ وصحافت کی احیاء وبقاء کے لیے کوشاں، موجودہ میڈیا کو اسلامائز کرنے کی ایک کاوش]

مری انتہائے نگارش یہی ہے

تیرے نام سے ابتداء کر رہا ہوں

***داسی متل نشته چی رښتیا نه وي* (پشتو)**

(ایسی کہاوت یا ضرب المثل موجود نہیں ہے جو سچائی پر مبنی نہ ہو)

**Proverbs are the wisdom of the streets**

(ضرب المثل عام لوگوں کے تجربہ کا نچوڑ ہوتی ہے)

# نکتۂ آغاز

- ✓ کہاوتیں اور ضرب الامثال (Proverbs) بظاہر مختصر مگر پر اثر الفاظ پر مشتمل ہوتے ہیں جو زبان و بیان میں نتائج اور اثرات کے لحاظ سے انتہائی اہمیت رکھتے ہیں۔
- ✓ طلبہ اور شائقینِ مطالعہ کی ضرورت کے پیش نظر اس کتاب میں تقریباً ۲۸۰۰ اُردو کہاوتیں و ضرب الامثال (مع انگریزی متبادل) یکجا کر کے الف بائی ترتیب سے پیش کیے گئے ہیں۔ جا بجا چند فارسی کہاوتیں و ضرب الامثال اور بعض اُردو روزمرے و محاورات (Idioms & Phrases) بھی اس کتاب کا حصہ بن گئی ہیں۔
- ✓ زیرِ نظر کتاب کا مطالعہ میٹرک، انٹر اور دیگر طلباء کے لیے فائدے سے خالی نہ ہو گا۔
- ✓ انگریزی زبان سیکھنے کے شوقین، ادبی ذوق کے حامل اور کہاوتوں، ضرب الامثال اور محاورات سے شغف رکھنے والے افراد کے لیے بھی یہ کتاب یکساں مفید رہے گی۔
- ✓ انگریزی ذخیرۂ الفاظ (Vocabulary) اور روزمرہ بول چال میں دل چسپی اور جان پیدا کرنے کے لیے بھی اس کتاب سے استفادہ کیا جا سکتا ہے۔
- ✓ کہاوتوں اور ضرب الامثال کے بعد علمی استفادہ کی خاطر کہاوت، ضرب المثل اور محاورہ کے مفہوم، باہمی ربط و فرق اور اہمیت و افادیت پر مختلف ماہرینِ فن کے چند منتخب مفید علمی و ادبی مضامین و مقالات اور معلوماتی شذرات پیش کیے گئے ہیں۔
- ✓ اس کتاب کی اشاعت کا ایک مقصد نئی نسل کو اُردو و انگریزی کہاوتوں اور ضرب الامثال سے متعارف کرانے میں معاون ثابت ہونا اور جدید مشینی دور میں دم توڑتی کہاوتوں، ضرب الامثال و محاورات کی احیاء و بقاء میں اپنا حصہ ڈالنا ہے۔

# درونِ قرطاس

# زبان وبیان میں ضرب الامثال کی ہمہ جہت اہمیت

''ضرب المثل کو اردو میں کہاوت، مقولہ اور مثل بھی کہا جاتا ہے۔ داناؤں کی باتیں، حکیموں کے اقوال، اہل الرائے کے تجربات، ادبا کے جملے اور شعرا کے مصرعے ایک مسلّمہ حقیقت کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں تو وہ ضرب المثل کے طور پر وجود میں آجاتی ہیں۔ ضرب المثل میں قرنوں کے تجربات، انسانی زندگی کے مشاہدات اور بزرگانِ سلف کے احساسات کا نچوڑ ہوتا ہے۔ اسی لیے کہا جاتا ہے کہ ضرب الامثال طویل تجربات، لامتناہی مشاہدات، ناقابل تردید حقائق اور مسلّمہ حکمتوں کا خزانہ ہوتی ہیں۔ ہر زبان میں ماضی کے بے شمار قابل قدر واقعات، مشاہدات اور تجربات، ضرب الامثال کی شکل اختیار کرتے رہے ہیں، اس لیے یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ تجربات کے خزینے، حکمت کے زینے اور علم وادب کے جوہر پارے ''ضرب المثال''، کسی قوم کی علمی وادبی فصل کی حیثیت رکھتے ہیں۔ جن سے اس قوم کی ماضی کا کھوج لگایا جا سکتا ہے۔

ضرب المثل کے پسِ منظر میں کوئی کہاوت ہوتی ہے اور وہ کہاوت اپنے دامن میں بہت سے موضوعات کا جوہر سمیٹے ہوتی ہے۔ ضرب المثل کی بنیاد میں کسی حکیم کی دانائی کا جوہر ہوتا ہے، جسے ایک جملے یا جملے کے ایک حصے میں سمو دیا جاتا ہے۔ (الغرض) ضرب المثل اپنی اساس میں کسی دانا کا قول لیے ہوتی ہے۔ یہ مختصر الفاظ سنہری حروف میں لکھے اور جواہرات کی میزان میں تولے جا سکتے ہیں اور انہیں خیر الکلام ماقلّ ودلّ کی ذیل میں رکھا جا سکتا ہے۔ اس طرح نابغہ روزگار ہستیوں اور غیر معمولی انسانوں کی فکرِ رسا کے اخذ کردہ نتائج چند لفظی سانچوں میں ڈھل کر کہاوت وضع ہوتی ہے اور وہ زبانِ خلق کا درجہ حاصل کر لیتی ہے۔ کہاوت کی بنیاد کسی مسلّمہ حقیقت، تمثیل اور تلمیح پر ہوتی ہے'' (پروفیسر نذیر احمد تشنہ)

## ☆ الف (ممدودہ) ☆

| | |
|---|---|
| *An ape is an ape though he wears a good ring* | آب زم زم نہانے سے کوئی مؤمن نہیں بن جاتا |
| ▪ *Let sleeping dogs lie*<br>▪ *At open doors dogs come in* | آبیل مجھے مار |
| *Good mind, good find* | آپ اچھے تو جہان اچھا |
| *He that is giddy thinks the earth turns round* | آپ بُرا تو جگ بُرا |
| *Good mind, good find* | آپ بھلے تو جگ بھلا |
| *Self done is well done* | آپ کاج، مہا کاج |
| *Better do it than wish it done* | آپ کام سو مہا کام |
| *Your servant and lives on credit* | آپ کا نوکر اور اُدھار کھائے |
| *To fry one in one's own grease* | آپ کی جُوتی، آپ ہی کے سر |
| *Your schemes won't take here* | آپ کی یہاں دال نہیں گلتی |
| *One man's trash is another man's treasure* | آپ کے منہ کا اگال، ہمارے پیٹ کا آدھار |
| ▪ *Death's day is dooms day*<br>▪ *When I am dead, the world is gone* | آپ مرے جگ پر لو |
| *A bad workman quarrels with his tools* | آپ ہارے، بلی کو مارے |
| *One does the blame, and another bears the shame* | آپ ہارے، بہو کو مارے |
| *Hard got, soon gone* | آتا مشکل سے ہے جاتے دیر نہیں لگتی |

| | |
|---|---|
| ***Hungry bellies have no ears*** | آتما میں پڑے، تو پرماتما کی سوجھے |
| ***Agues come on horseback, but go away on foot*** | آتی ہے ہاتھی کے پیر اور جاتی ہے چیونٹی کے پیر |
| ***Much praying, but no piety*** | آٹھ پہر عبادت میں مصروف، اللہ ترسی نام کو نہیں |
| ***Better an egg today than a hen tomorrow*** | آج کا ساگ کل کے مرغ سے اچھا ہے |
| ***Do not put off till tomorrow, what you can do today*** | آج کا کام کل پہ مت چھوڑو |
| ***What wind blew you hither?*** | آج کدھر کا چاند نکل آیا؟ |
| ***As you sow, so shall you reap*** | آج کرے گا، کل پائے گا |
| ***Today is yesterday's pupil*** | آج کل کا شاگرد ہے |
| ***Better today than tomorrow*** | آج کی آج کے ساتھ، کل کی کل کے ساتھ |
| ***One today is worth two tomorrow*** | آج کی ایک، کل کی دو کے برابر |
| ***Everything takes its own time*** | آج کے تھپے آج ہی نہیں جلتے |
| ***Live in today, not for today*** | آج کے ساتھ کل کا بھی خیال رکھو |
| ▪ ***Today one dies and tomorrow he is forgotten***<br>▪ ***The dead are soon forgotten*** | آج مرے، کل دوسرا دن |
| ***Between the hand and lip, the morsal may slip*** | آج میری منگنی کل میرا بیاہ، ٹوٹ گئی منگنی رہ گیا بیاہ |
| ***The last straw breaks the camel's back*** | آخر ظلم کی بھی حد ہے |
| ▪ ***Some men are wise and some are otherwise***<br>▪ ***Among men some are jewels and some are*** | آدمی آدمی انتر، کوئی ہیرا کوئی کنکر |

| pebbles | |
|---|---|
| A man is known by the company he keeps | آدمی اپنی صحبت سے پہچانا جاتا ہے |
| Experience is the mother of wisdom | آدمی ٹھوکریں کھا کر سنبھلتا ہے |
| We have all forgot more than we remember | آدمی جتنا یاد رکھتا ہے اس سے زیادہ بھول جاتا ہے |
| Face is the index of mind | آدمی چہرے سے پہچانا جاتا ہے |
| Bodily labour earns not much | آدمی دماغ کے زور سے کماتا ہے |
| You never know till you have tried | آدمی راہ پڑا یا باہ پڑا جانیے |
| Tailor makes the man | آدمی کپڑوں سے پہچانا جاتا ہے |
| You must spoil before you spin well | آدمی کچھ کھو کر ہی سیکھتا ہے |
| A man is known after his death | آدمی کی قدر اس کے مرنے کے بعد ہوتی ہے |
| Money makes the man | آدمی کی قدر روپے سے ہوتی ہے |
| Men are rare | آدمی ملتا ہے بہت مشکل سے |
| ▪ To err is human<br>▪ Nobody is infallible | آدمی نے آخر کچا دودھ پیا ہے |
| A stumble may prevent a fall | آدمی وہ ہے جو ٹھوکر کھا کر سنبھل جائے |
| Niether fish nor fowl, nor good red herring | آدھا تیتر، آدھا بٹیر |
| ▪ All covet, all lose<br>▪ Covertousness bursts the bag | آدھی چھوڑ ساری کو دھائے، آدھی رہے نہ ساری پائے |
| Counting of chickens before thaey are hatched | آدھی رات کو جمائی آئے، شام ہی سے منہ پھلائے |
| Jack of all trades is of no | آدھے قاضی قدوہ، آدھے باوا آدم |

| | |
|---|---|
| *trade* | |
| *A little in quiet is the best of all diet* | آرام کی روکھی ہزار نعمت ہے |
| *A golden key opens the all locks* | آر کی ڈھال ٹال دے وبال |
| *Above all, liberty* | آزادی سے بڑھ کر نہیں کوئی شے |
| *A bean in liberty is better than a comfit in a prison* | آزادی کی رُوکھی سُوکھی غلامی کے زردے پلاؤ سے بہتر ہے |
| *All are presumed good till they are found in a fault* | آزمائش بھلے بُرے کی کسوٹی ہے |
| *Out of the frying-pan into the fire* | آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا |
| ▪ *He that blows into the dust fills his own eyes*<br>▪ *Puff not against the wind* | آسمان کا تھوکا منہ پر آتا ہے |
| *But for hope, the heart would back* | آس میں زندگی ہے، یاس میں موت |
| *A bad beginning makes a bad ending* | آغاز بد، انجام بد |
| *Safe bind, safe find* | آغاز میں اگر احتیاط رکھو گے تو انجام ضرور بخیر ہو گا |
| *The Truth will be out* | آفتاب خاک ڈالنے سے ماند نہیں پڑتا |
| *Peter in and paul out* | آفتاب طلوع ہوتا ہے چاند غروب ہو جاتا ہے |
| *Diamonds cut diamonds* | آگ آگ کو مارتی ہے |
| *Fire is a good servant but a bad master* | آگ احتیاط سے استعمال کرو |
| *There's no smoke without fire* | آگ بِن دھواں کہاں؟ |
| *Water, fire and soldiers quickly make room* | آگ، پانی اور سپاہی جلد ہی اپنے لیے راہ بنا لیتے ہیں |

| | |
|---|---|
| *Is it necessary to add acid to the lemon?* | آگ پر تیل ڈالنے سے فائدہ؟ |
| *The fire proves gold, adversity brave men* | آگ سونے کی کسوٹی ہے، مصیبت بہادروں کی |
| *Like cures like* | آگ کا جلا آگ ہی سے ٹھیک ہوتا ہے |
| *Diamond cuts diamond* | آگ کو آگ ہی مارتی ہے |
| ▪ *A bad way has a bad end*<br>▪ *Like cause, like effect* | آگ کھائے گا انگارہ اگلے گا |
| *Borrowing is the mother of trouble* | آگ کھائے منہ نہ جلے، ادھار کھائے پیٹ جلے |
| *Few may play with devil and win* | آگ کے کھیلنے سے ہاتھ ضرور جل جاتا ہے |
| *It's useless to lock the stable door after the horse is stolen* | آگ لگانے پر کنواں کھودنا بے کار ہے |
| *The longer we live, the more strange sights we see* | آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا؟ |
| ▪ *More haste, less speed*<br>▪ *Hasty climbers have sudden falls*<br>▪ *The further we go, the further behind* | آگے دوڑ، پیچھے چھوڑ |
| ▪ *Between the devil and the deep sea*<br>▪ *We are between two fires* | آگے کنواں، پیچھے کھائی |
| ▪ *As you sow, so shall you reap*<br>▪ *Like fault, like punish-ment*<br>▪ *Sow the wind and reap the whirlwind* | آم بوؤ آم کھاؤ، اِملی بوؤ اِملی کھاؤ |
| *Let not the shoe be larger than the foot* | آمدنی سے خرچ مت بڑھنے دو |

| | |
|---|---|
| *Always live with your income* | آمدنی سے کبھی زیادہ خرچ نہ کرو |
| *I would have the fruits not the basket* | آم کھانے سے مطلب یا پیڑ گننے سے |
| ▪ *Money for money and interest besides*<br>▪ *Earth's joys and heaven's combined* | آم کے آم گٹھلیوں کے دام |
| *Cut on oak and plant thistles* | آموں کو کاٹ کر جھاڑیاں اگانا |
| *The more force storms have, the shorter time they endure* | آندھی جتنی تیز ہوگی اتنی ہی تھوڑی دیر رہے گی |
| *When the hand is clean, it needs no screen* | آں راکہ حساب پاک است، از محاسبہ چہ باک |
| *The eyes believe themselves, the ears believe other people* | آنکھ اپنا اور کان دوسروں کا یقین کرتے ہیں |
| *Seldom seen, soon forgotten* | آنکھ اوٹ، پہاڑ اوٹ |
| *Out of sight, out of mind* | آنکھ اوجھل، پہاڑ اوجھل |
| *The eye is lost and the pain is gone* | آنکھ پھوٹی، پیڑ گئی |
| *The eye is the mirror of the soul* | آنکھ گویا ضمیر کا آئینہ ہے |
| *The eye lets in love* | آنکھ محبت کا دروازہ ہے |
| *Seeing is believing* | آنکھوں دیکھا مانیے، کانوں سنا نہ مانیے |
| *Bright to sight, heart's delight* | آنکھوں سکھ، کلیجے ٹھنڈک |
| *A black man being called Mr. White* | آنکھوں کے اندھے، نام نین سکھ |
| *Out of sight, out of mind* | آنکھیں ہوئیں چار، دل میں آیا پیار |
| *A day to come shows longer than a year that's gone* | آنے والا دن گزرے سال سے بھی بڑا نظر آتا ہے |

| | |
|---|---|
| *What every one says must be true* | آوازہ خلق کو نقارہ خدا سمجھو |
| *Let's see which way the wind blows* | آؤ حالات کا انتظار کریں |
| *I love you well, but touch not my pocket* | آؤ جاؤ گھر تمہارا، کھانا مانگے دشمن تمہارا |
| *They are chips of the same block* | آوے کا آوا ہی بگڑا ہوا ہے |
| *Call not a surgeon, before you are hurt* | آیا نہ گھاؤ، وید بلاؤ |
| *No flying from fate* | آئی ہوئی نہیں ٹلتی |
| ▪ *You may end him, but you will not mend him*<br>▪ *The only repentance of the wolf is death*<br>▪ *Old habits die hard* | آئی ہے جان کے ساتھ، جائے گی جنازے کے ساتھ |
| *A constant guest is never welcomed* | آئے دن کا مہمان بلائے جان ہوتا ہے |

## ☆الف (مقصورہ) ☆

| | |
|---|---|
| ▪ *It's no use crying over spilt milk*<br>▪ *What is done cannot be undone* | اب پچھتائے کیا ہوت، جب چڑیاں چگ گئیں کھیت |
| *Good beginnings make good endings* | ابتدا نیک، انتہا نیک |
| *Worth no lies in what a man is worth* | اب لیاقت کا معیار صرف دولت ہے |
| *Tomorrow will take care of itself* | اب کی اب کے ساتھ، جب کی جب کے ساتھ |
| *Saved once, saved for ever* | اب کے بچے تو سب گھر رچے |

| | |
|---|---|
| *The black ox never yet trod on your feet* | ابھی تم نے برے دن نہیں دیکھے |
| *Count not your chickens before they are hatched* | ابھی دِلّی دُور ہے |
| *Cut your wisdom teeth* | ابھی دُنیا دیکھو |
| *Cut your wisdom's teeth* | ابھی دودھ کے دانت نہیں ٹوٹے |
| *It is never too late to mend* | ابھی کچھ نہیں گیا |
| *Close sits my shirt, but closer my skin* | اپنا اپنا پرایا پرایا |
| *Blood is thicker than water* | اپنا اپنا، غیر غیر |
| ▪ *Closest my shirt,but closer my skin*<br>▪ *Near is my shirt but nearer is my skin* | اپنا اپنا ہے پرایا پرایا |
| *Every horse thinks his own pack heaviest* | اپنا بار سب کو گراں لگتا ہے |
| *Every miller draws water to his own mill* | اپنا بھلا سبھی چاہتے ہیں |
| *Every man thinks his own geese swans* | اپنا پوت، پرایا ڈھنگر |
| *The crow thinks her own birds whitest* | اپنا پوت پتنگر، دوسرے کا ڈ گینگر |
| *People who live in glass houses shouldn't throw stones* | اپنا پیٹ پہلے ڈھانپو، دوسرے کو پیچھے (بعد میں) ننگا کہنا |
| *Light is light though the blind see it not* | اپنا پیسہ کھوٹا ہو تو پرکھنے والے کا کیا دوش |
| *Every tub must stand upon its own bottom* | اپنا توشہ اپنا بھروسہ |
| *Let not the shoe be larger than the foot* | اپنا خرچ اپنی آمدن سے کم رکھنا چاہیے |

| | |
|---|---|
| *None says his garner is full* | اپنا دھن اور پرائی عقل سب کو تھوڑے لگتے ہیں |
| *He that his money lends, loses but coins and friends* | اپنا دیجیے، دشمن کیجیے |
| *To preserve one's and spend other's* | اپنا رکھ، پرایا چکھ |
| *Close sits my shirt, but closer is my skin* | اپنا سو اپنا اور سب سپنا |
| *One's own vice seems a virtue* | اپنا عیب بھی بہتر معلوم ہوتا ہے |
| *You must scartch your own head with your own nails* | اپنا کام اپنے کئے ہی ہوتا ہے |
| *All your geese are swans* | اپنا گدھا بھی گھوڑا معلوم ہوتا ہے |
| *East or west, home is the best* | اپنا گھر، اپنی جنت |
| *Every bird likes its own nest the best* | اپنا گھر سب کو اچھا لگتا ہے |
| *A man's house is his fort* | اپنا گھر قلعہ |
| *Close sits my shirt, but closer is my skin* | اپنا مارے گا تو چھاؤں میں بٹھائے گا |
| *Blood is thicker than water* | اپنا مارے گا بھی تو چھاوں میں ڈالے گا |
| *A man's house is his castle* | اپنا مکان کوٹ سمان |
| *Every bird likes its own nest* | اپنا وطن سب کو عزیز ہے |
| *A friend in need is a friend indeed* | اپنا وہی جو اپنے کام آوے |
| *The owl thinks all her young ones beauties* | اپنی اولاد اور دوسرے کی بیوی خوب صورت معلوم ہوتی ہے |
| *Everyone praises his children* | اپنی اولاد کو کوئی جھوٹا نہیں کہتا |
| *We usually praise only that* | اپنی تعریف کرانے کے لیے دوسروں |

| | |
|---|---|
| *we may be praised* | کی تعریف کی جاتی ہے |
| *Self-praise is no praise* | اپنی تعریف کرنا کوئی بڑائی نہیں |
| ▪ *No one cries stinking fish*<br>▪ *Every potter praises his own pot* | اپنی چھاچھ کو کوئی کھٹا نہیں کہتا |
| *We despise what belongs to us* | اپنی چیز کی کوئی قدر نہیں کرتا |
| *Every man praises his own wares* | اپنی چیز کی ہر کوئی تعریف کرتا ہے |
| *Fly with your own wings* | اپنی ذات پر بھروسہ کرنا سیکھو |
| *Wash your dirty linen in public and be put to shame* | اپنی ران آپ ہی کھولیے، آپ ہی لاجوں مریے |
| *Our opinion is never wrong* | اپنی رائے کو کوئی غلط نہیں مانتا |
| *Ever feel shy to eat your own meat* | اپنی روکھی سوکھی کھانے میں کیا شرم |
| ▪ *Honour yourself and you will be honoured*<br>▪ *Be a friend to thyself and others will be so too* | اپنی عزت اپنے ہاتھ ہے |
| *Everyone thinks himself able to advise others* | اپنی عقل اور پرائی دولت سب کو بہت نظر آتی ہے |
| *Every one thinks himself able to advise others* | اپنی عقل کو کون کم کہتا ہے؟ |
| ▪ *Every cock fights best on his own dunghill*<br>▪ *Every dog is loin at home*<br>▪ *The cock is at his best on his own dunghill* | اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے |
| *A voluntary burden is not a* | اپنی مرضی سے اُٹھایا بوجھ، بوجھ ہی کیا؟ |

| | |
|---|---|
| *burden* | |
| *To deceive one's self is very easy* | اپنے آپ کو دھوکا دینا بڑا آسان ہے |
| *Everything is dear to its parents* | اپنے بچے کس کو پیارے نہیں لگتے؟ |
| *When the well is full, it will run over* | اپنے پاس کچھ ہو تو دوسروں کو دیا جا سکتا ہے |
| *To kick against the prick* | اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی مارنا |
| *Throw not stones at thine own window* | اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی مت مارو |
| ▪ *Nobody cries stinking fish*<br>▪ *Every potter praises his own pot* | اپنے دہی کو کوئی کھٹا نہیں کہتا |
| *An ass is beautiful to an ass and a pig to a pig* | اپنے کو اپنے ہی پیارے لگتے ہیں |
| *Each bird loves to hear himself sing* | اپنے کو کون بڑا نہیں سمجھتا |
| *Every animal loves itself* | اپنے کو کون نہیں چاہتا |
| *If you leap into a well, providence is not bound to save you* | اپنے کیے کا علاج کیا؟ |
| ▪ *Sweep before your own door*<br>▪ *Everyone should sweep before his own door* | اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھو |
| *Every one is blind on his own faults* | اپنے گناہ کسی کو نظر نہیں آتے |
| *Self praise is no recomme--ndation* | اپنے منہ میاں مٹھو بننا |
| *Every man is blind in his own cause* | اپنے نفع کے لئے انسان کیا کچھ نہیں کرتا؟ |

| *One is betrayed only by friends* | اپنے ہی تن کا پھوڑا ستاتا ہے |
|---|---|
| *Union is strength* | اتحاد میں طاقت ہے |
| *United we stand, divided we fall* | اتحاد و اتفاق میں برکت ہے |
| *You cannot disgrace the disgraced* | اتر گئی لوئی تو کیا کرے گا کوئی |
| *Yes and no are the cause of all disputes* | اتفاق اور اختلافِ رائے ہی سب جھگڑوں کی جڑ ہے |
| *Union is strength* | اتفاق سے بڑھ کر نہیں کوئی شے |
| *United we stand, divided we fall* | اتفاق میں آرام، نفاق میں تکلیف |
| ▪ *Union is strength*<br>▪ *Unity is strength* | اتفاق میں برکت ہے |
| *Many straws may bind an elephant* | اتفاق میں بڑی طاقت ہے |
| *Sudden friendship, sure repentance* | اچانک دوستی یقینی پچھتاوا |
| *Best is best* | اچھا اچھا ہی ہے |
| *Good and quickly seldom meet* | اچھا کام جلدی نہیں ہوتا |
| *A good workman is never overpaid* | اچھا کام کرنے والے کی جتنی اُجرت ہو تھوڑی ہے |
| *As you sow, so shall you reap* | اچھا کرو گے، اچھا پاؤ گے |
| *Handsome is that handsome does* | اچھا وہ جو اچھا کرے |
| *A black hen lays a white egg* | اَچھوں کے بُرے بُروں کے اَچھے ہوتے آئے |
| *Hope well and have well* | اچھی امید کا بھلا پھل |
| *When quality meets compliments pass* | اچھی چیز کی سب تعریف کرتے ہیں |

| | |
|---|---|
| *A good thing is soon snatched up* | اچھی چیزیں جلد چھن جاتی ہیں |
| *He knocks boldly who brings good news* | اچھی خبر لانے والا رعب سے آتا ہے |
| *A good example is the best sermon* | اچھی مِثل کو بہترین نصیحت جانو |
| *All things are soon prepared in a well-ordered house* | اچھے انتظام سے سب کام جلدی ہو جاتے ہیں |
| *A noble plant suits not with a stubborn ground* | اچھے پودے کو زمین بھی نرم ہی چاہیے |
| *Good company on the road is the shortest cut* | اچھے ساتھ سے سفر جلد طے ہو جاتا ہے |
| *A good horseman wants a good spure* | اچھے سوار کا بھی ایڑ لگائے بنا کام نہیں چلتا |
| *Fair feathers make fair fowls* | اچھے کپڑوں سے آدمی خواہ مخواہ اچھا لگتا ہے |
| *A smart coat is a good letter of introduction* | اچھے لباس سے دوسروں پر اچھا اثر پڑتا ہے |
| *Good ware makes a quick market* | اچھے مال کے بکنے میں دیر نہیں لگتی |
| *Ever refuse a good offer* | اچھے موقع کو کبھی ہاتھ سے نہ جانے دو |
| *To accept a benefit is to sell one's liberty* | احسان اٹھا کر آنکھیں نیچی کرنی پڑتی ہیں |
| *Benefits please like flowers, while they are fresh* | احسان جلد فراموش ہو جاتے ہیں |
| *To do good to the ungrateful is to throw rose water into the sea* | احسان فراموش پر نیکی کرنا گویا سمندر پر عطر چھینکنا ہے |
| *To rob Peter, to pay Paul* | احمد کی پگڑی محمود کے سر |
| *A fool may give a wise man counsel* | احمق بھی دانا کو کبھی مشورہ دے سکتا ہے |
| *A fool cannot be still* | احمق چُپ نہیں بیٹھ سکتا |

| *A child pursues a flying bird* | احمق کاتردد بے مصرف ہوتا ہے |
|---|---|
| *A fool's tongue is long enough to cut his throat* | احمق کی درازِ زُبان اِسکا گلا کٹواسکتی ہے |
| *A fool and his money are soon parted* | احمق کی دولت کوٹکاؤ کہاں؟ |
| *Fools are not to be numbered* | احمقوں سے دُنیا بھری پڑی ہے |
| *Fools go in crowds* | احمقوں کے جھمگٹے |
| *Brevity is the soul of wit* | اختصار ظرافت کی جان ہے |
| *All doors are open to courtesy* | اخلاق کو ہر جگہ خوش آمدید کہا جاتا ہے |
| *Courtesy costs nothing* | اخلاق میں کیا خرچ ہوتا ہے |
| *Silence gives consent* | الخموشی نیم رضا (فارسی) |
| *Tit for tat* | ادلے کا بدلہ |
| *Better give a shilling than lend and lose half a crown* | اُدھار دینے سے حسب توفیق بخش دینا بہتر ہے |
| *Better go to bed supperless than rise in debt* | اُدھار کھانے سے بُھوکا پڑا رہنا بہتر ہے |
| *Better go to bed supperless than rise in debt* | اُدھار کھانے سے بھوکے سونا اچھا |
| *He that goes a borrowing goes a sorrowing* | اُدھار کھائے دُکھ اُٹھائے |
| *Neither a borrower nor a lender be* | اُدھار لو نہ اُدھار دو |
| *Lend your money and lose your friend* | اُدھار محبت کی قینچی ہے |
| *Wood half burnt is easily kindled* | ادھ جلی لکڑی کو جلاتے کتنی دیر لگتی ہے |
| ▪ *A wolf besets you on this side, a dog on that* | ادھر کنواں، اُدھر کھائی |

| | |
|---|---|
| ▪ *Between the devil and the deep sea* | |
| *Borrow is the mother of trouble* | اُدھار کے دُکھ ہزار |
| *Penny wise, Pound foolish* | ادھیلا نہ دے، ادھیلی دے |
| *Where your will is ready your feet are light* | ارادہ مستحکم، کام آسان |
| *A mind moves the mass* | ارادہ مضبوط ہو تو انسان چٹانوں کو ہلا دیتا ہے |
| *Youth will have its fling* | ارے جوانی باؤلی، اک بار پھر آ |
| *Out of sight, out of mind* | از دیدہ دُور، از دل دُور (فارسی) |
| *We are often shot with our own feathers* | از ماست کہ بر ماست (فارسی) |
| *Reserve the master blow* | اُستادی کا نقطہ نہیں بتانا چاہیے |
| *By perseverance the snail reached the ark* | استقلال بڑی چیز ہے |
| *Slow and sure* | استقلال والا آہستہ چل کر بھی بازی لے جاتا ہے |
| *All the sweets in the life are mingled with the bitters* | اس دنیا کے عیش آرام کے ساتھ ملے ہوئے ہیں |
| *Catch who catch can* | اس دُنیا میں ہے بڑی آپا دھاپی جو مارے سو میری |
| *In at one ear and out at the other* | اِس کان سنی، اُس کان اُڑا دی |
| *His bread is buttered on both sides* | اس کی پانچوں گھی میں ہیں |
| *His tongue runs on wheels* | اس کی زبان قینچی کی طرح چلتی ہے |
| *His wits have gone a wool gathering* | اس کی عقل گھاس چرنے گئی ہے |
| *One does the work and another gets the name* | اسلم کی ٹوپی محمود کے سر |

| | |
|---|---|
| ▪ *One good turn deserves another*<br>▪ *Open the purse and then open thy sack*<br>▪ *Early sow, early mow* | اِس ہاتھ دے، اُس ہاتھ لے |
| *Person feigning ignorance* | اسی برس کی عمر، نام میاں معصوم |
| *Money often makes the man* | اشراف وہ جن کے پاس اشرفی |
| ▪ *Penny wise, pound foolish*<br>▪ *Penny often makes the man* | اشرفیاں لٹیں، کوئلوں پر مہر |
| *Amendment is no sin* | اصلاح کوئی جرم نہیں |
| *Counsel is never out of date* | اصلاح ہر وقت کی اچھی |
| *Amendment is repentance* | اصلاح ہی سچی توبہ ہے |
| *The mask falls, the hero disappears* | اصلیت ظاہر، نمازی غائب |
| *Actions speaks louder than words* | اصلیت کو افعال ہی ظاہر کر سکتے ہیں |
| *A good horse should be seldom spurred* | اَصِیل گھوڑے کو چابک کی ضَرورت نہیں ہوتی |
| *All fail where faith fails* | اعتبار بغیر کام نہیں چلتا |
| *Confidence placed in another often compels confidence return* | اعتبار سے عموماً اعتبار پیدا ہوتا ہے |
| *Over big, over low* | اعتدال سے تجاوز خرابی کا باعث ہوتا ہے |
| *Assurance is two-thirds of success* | اعتماد کامیابی کا راز ہے |
| *An empty purse fills the face with wrinkles* | افلاس قبل از وقت بوڑھا بنا دیتا ہے |

| | |
|---|---|
| *Poverty breaks covenants* | افلاس میں اصول کی پابندی کہاں رہتی ہے |
| *Rumour is a liar* | افواہ بے سر پیر ہوتی ہے |
| *Rumour is great traveller* | افواہ پھیلتے دیر نہیں لگتی |
| *A fault confessed is half redressed* | اِقرارِ جرم، اِصلاحِ جرم |
| *Solitude is often the best society* | اکثر خلوت ہی جلوت سے بڑھ کر ہوتی ہے |
| *A single swallow does not make summer* | اکیلا چنا پہاڑ نہیں پھوڑ سکتا |
| *One is too few, three is too many* | اکیلا نہیں کے برابر، تین کا مطلب جمگھٹا |
| *The lone sheep is in danger of the wolf* | اکیلے دُکیلے کو خطرہ |
| *If wishes were horses, beggars would ride* | اگر پیسے درختوں پر اگتے تو کوئی بھی غریب نہ ہوتا |
| *What one will not, another will* | اگر تم نہیں کروگے تو اور ہزاروں کرنے والے موجود ہیں |
| *The proof of day is night* | اگر رات نہ ہو تو دن کو کون مانے؟ |
| *If once, when once* | اگر کبھی، تو پھر کبھی |
| *Use legs and have legs* | اگر کسی چیز کا استعمال نہ کیا جائے تو وہ نہ ہونے کے برابر ہے |
| *Give him an inch and he will take an ell* | اگ لین آئی تے گھر والی بن بیٹھی (پنجابی) |
| *But me no buts* | اگر مگر نہ کیجئے |
| *Death is better than suspense* | الانتظار اشد من الموت |
| ▪ *The thief threatens the constable* | الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے |

| | |
|---|---|
| ▪ *The pot calls the kettle back* | |
| *Crooked head, crooked mind* | الٹی کھوپڑی، اوندھا گیان |
| ▪ *To carry coal to New Castle*<br>▪ *Sending coal to New Castle* | الٹے بانس بریلی کو |
| *Poverty is not a crime* | الفقر فخری |
| *He knows not "b" from a bull's foot* | الف کا نام "ب" جانے نہیں |
| *Better to trust in god than in his saints* | اللہ پر اعتقاد اولیاؤں پر بھروسہ رکھنے سے بہتر ہے |
| *God does not measure men by inches* | اللہ چھوٹے بڑے کی پرواہ نہیں کرتا |
| *When god will, no wind but brings rain* | اللہ دے تو چھپڑ پھاڑ کر دیتا ہے |
| *Piety is the foundation of all virtues* | اللہ ترسی سب خوبیوں کی جڑ ہے |
| *All men now worship gold, piety being quite overthrown* | اللہ ترسی کی بجائے آجکل زر پرستی کا رواج ہے |
| *What cannot be cured must be endured* | اللہ دے اور بندہ سہے |
| *There is much meat in god's storehouse* | اللہ کا خزانہ کبھی خالی نہیں ہوتا |
| *When it thunders the thief becomes honest* | اللہ کا قہر دیکھ کر چور بھی ایمان دار ہو جاتا ہے |
| *All good comes to an end-except the goodness of god* | اللہ کی رحمت اور نیکی کی کوئی انتہا نہیں |
| *God comes to see without a bell* | اللہ کی لاٹھی بے آواز ہے |
| *We do nothing without the leave of god* | اللہ کی مرضی کے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا |

| | |
|---|---|
| *Ask of god and not of the rich* | اللہ کے سوا کسی کے آگے ہاتھ مت پھیلاؤ |
| *Enjoy your own lot* | اللہ کے دیئے پر قناعت کرو |
| *The name of the lord is a very strong tower* | اللہ کے نام میں بڑی طاقت ہے |
| *Crust cows have short horns* | اللہ گنجے کو ناخُن نہ دے |
| *The tide will fetch away the ebb brings* | اللہ نے اگر دیا ہے تو وہ واپس بھی لے سکتا ہے |
| *Bear wealth, poverty will bear itself* | امارت میں افلاس سے زیادہ احتیاط لازمی ہے |
| *Arms are the props of peace* | امن وامان کا انحصار ہتھیاروں پر ہے |
| *Cast not forth the old water till the new come in* | اُمید پر زیادہ بھروسہ نہ رکھو |
| *Hope is the helmet of salvation* | اُمید کے بغیر نجات نہیں |
| *He that marries for wealth sells his liberty* | امیر بیوی غلام بنا کر رکھے گی |
| *All things done magnificiently be the rich* | امیر جو کچھ کرے قابل تعریف ہے |
| *The rich man knows not who is friend* | امیر کو سچے دوست کا پتہ نہیں لگ سکتا |
| *The rich need not beg a welcome* | امیر کو ہر جگہ خوش آمدید کہا جاتا ہے |
| *The rich never want kindred* | امیر کے سب رشتہ دار |
| *The poor do penance for the sins of the rich* | امیروں کے گناہوں کا خمیازہ غریبوں کو بھگتنا پڑتا ہے |
| *A bad cook licks his own fingers* | اناڑی باورچی اپنی ہی انگلیاں چاٹتا ہے |
| *Much meat,much malodies* | انت بھاری تو مت ماری |

| | |
|---|---|
| *All is well that ends well* | انت بھلا توسب بھلا |
| *The end justifies all means* | انت بھلا سو بھلا |
| *The ends crownds all* | انت بھلے کا بھلا |
| *Cruelty is more cruel, if we defer the pain* | اَلْاِنْتِظَارُ اَشَدُّ مِنَ الْمَوْتِ (عربی) |
| *Revenge never repairs an injury* | انتقام سے اصلی نقصان پورا نہیں ہو سکتا |
| *The noblest vengeance is to forgive* | انتقام لینے سے بہتر معاف کر دینا ہے |
| *All that lives must die* | انت مٹا، سو مٹا |
| *Look at the end* | انجام پر نظر رکھو |
| ▪ *Charity begins at home* <br> ▪ *A mother's bowl yearns for her own child* | اندھا بانٹے ریوڑیاں پھر پھر اپنے ہی کو دے |
| *We never know the worth of water till the well is dry* | اندھا جانے، آنکھوں کی سار |
| *Blind zeal only does harm* | اندھا دھند جوش باعث نقصان ہے |
| *A blind man is no judge of colours* | اندھا کیا جانے بسنت کی بہار |
| *A wish coming true* | اندھا کیا چاہے دو آنکھیں |
| ▪ *A figure among ciphers* <br> ▪ *Among the blind, the one-eye is king* | اندھوں میں کانا راجا |
| *You tell your story to a deaf ear* | اندھے آگے روئے، اپنے نین کھوئے |
| *Black is the badge of hell* | اندھیر دوزخ کی نشانی ہے |
| *After a storm comes a calm* | اندھیرے کے بعد اُجالا ہوتا ہے |

| | |
|---|---|
| *A man were better be half blind than have both his eyes out* | اندھے سے کانا اچھا |
| *The blind should not run* | اندھے کو دوڑنا کیا ضروری |
| *Everything looks yellow to a jaundiced eye* | اندھے کو سب اندھے ہی دکھائی دیتے ہیں |
| *A pebble and a diamond are alike to a blind man* | اندھے کو ہیرا کنکر سب برابر ہیں |
| *A bind man's wife needs no paint* | اندھے کی بیوی کس کے لیے کرے سنگھار |
| *The blind man`s wife needs no painting* | اندھے کی بیوی کے لیے بناؤ سنگھار بے کار |
| ▪ *A rod is as good as a wink to a blind horse*<br>▪ *He that will not be counseled cannot be helped* | اندھے کے آگے روئے اپنا دیدہ کھوئے |
| *Teach your grandmother to suck* | انڈا کہے بچے سے تو چیں چیں نہ کر |
| *One beats the bush and another catcheth the bird* | انڈے سیوے کوئی، بچے لیوے کوئی |
| *We shall publish our joys and conceal our griefs* | انسان اپنا دکھ درد کبھی دوسروں کے سامنے بیان نہ کرے |
| *A tree is known by its fruit* | انسان اپنے بول سے ہی پہچانا جاتا ہے |
| *A man is known by the company he keeps* | انسان اپنی صحبت سے پہچانا جاتا ہے |
| *Man proposes, God disposes* | انسان بنائے، خدا ڈھائے |
| *Man is a strange creature* | انسان بھی عجب شے ہے |
| ▪ *To err is human*<br>▪ *No body is infallible* | انسان خطا کا پتلا ہے |

| | |
|---|---|
| ▪ *Mankind is fallible* | |
| *One can live on little, but not on nothing* | انسان چنوں پر تو جی سکتا ہے لیکن ہوا پر نہیں |
| *We are not born for ourselves alone* | انسان دوسروں کی خِدمت کے لیے پیدا کیا گیا ہے |
| *It is the place that shows the man* | انسان رُتبے سے جانا جاتا ہے |
| *Take a man by his word and a cow by her horn* | انسان زُبان سے قابو میں آتا ہے، گائے سینگوں سے |
| *Our whole life is but a greater and longer childhood* | انسان ساری عمر بچہ رہتا ہے |
| ▪ *Man is mortal* ▪ *It is to die as to be born* | انسان فانی ہے |
| *A mouse must not think to cast a shadow like an elephant* | انسان کو اپنی حیثیت سے باہر نہیں ہونا چاہیے |
| *The priest forgets he was a clerk* | انسان کو غرور کسی حالت میں زیب نہیں دیتا |
| *Money makes the man* | انسان کی قدر دولت سے ہے |
| *A man's worth is the worth of his hand* | انسان کی قدر زر سے ہوتی ہے |
| *Men are not to be measured by inches* | انسان کی قیمت قامت پر مبنی نہیں |
| *What hand have built, hands can pull down* | انسان کی کسی چیز کو قیام نہیں |
| ▪ *As a man lives, so shall he dies* ▪ *As a tree falls, so shall it lie* | انسان کی موت اس کی زندگی کا نمونہ ہے |
| *Virtue serves as an anchor* | انسان کے لیے نیکی جیسے جہاز کے لیے لنگر |
| *Death meets us everywhere* | انسان کو فنا سے نجات نہیں |

| | |
|---|---|
| *Virtue now is in herbs, stones, and words only* | انسان میں اب نیکی کا نام ونشان تک بھی نہیں رہا |
| *Reason binds the man* | انسان وہ جو عقل پر کاربند ہو |
| *Conscience is a good to all mortals* | انسانوں کے لیے ضمیر ہی اللہ ہے |
| *As a man is friended, so the law ended* | انصاف بھی شخصیت کا لحاظ کرتا ہے |
| *Extreme justice is often extreme injustice* | انصاف میں بھی نرمی ضروری ہے |
| *Give him an inch and he will take an ell* | انگلی پکڑتے پہنچا پکڑا |
| *Grapes are sour* | انگور کھٹے ہیں |
| ▪ *A doubtful remedy is better than none*<br>▪ *One of these days is better than none of these days* | اَن ہوت سے ہوَت بھلی |
| *Top is always empty* | اوپر چڑھنے کی ہر وقت گنجائش ہے |
| *Children and fools tell the truth* | اوچھے کے پیٹ میں بات نہیں پچتی |
| ▪ *Bells call others to church but go not themselves*<br>▪ *Example is better than precept* | اوروں کو نصیحت، خود میاں فضیحت |
| *None can feel the weight of another's burden* | اوروں کی مصیبت کو کوئی کیا جانے |
| *Dependance is but a poor trade* | اوروں کے سر گزارہ کب تک؟ |
| *A fog cannot be dispelled by a fan* | اوس چاٹنے سے پیاس نہیں بجھتی |

| | |
|---|---|
| *A foolish son is a calamity for the parents* | اولاد حرامی، باعثِ بدنامی |
| *Children bring with them innumerable cares* | اولاد کے ساتھ فکر وابستہ ہے |
| *Charity begins at home* | اول خویش، بعد درویش (فارسی) |
| ▪ *First eat, then speak*<br>▪ *The belly hates a long sermon* | اوّل بعام، بعد کلام |
| *Misfortunes never come alone* | اونٹ چڑھے، کتّا کاٹے |
| ▪ *A drop in the ocean*<br>▪ *A giant will* | اونٹ کے منہ میں زیرہ |
| *To swallow a camel and strain at a gnat* | اونٹ نگل جائیں اور دم سے ہچکیاں لیں |
| *Tall trees catch much wind* | اونچے درخت ہی آندھی کی زد میں آتے ہیں |
| ▪ *Great boast, little roast*<br>▪ *Great cry, little wool* | اونچی دکان، پھیکا پکوان |
| *Let people talk and dogs bark* | ایسا بھی کوئی ہے، سب اچھا کہیں جسے |
| *Better lose a jest than lose a friend* | ایسی ہنسی اچھی نہیں جس سے دوستی میں فرق آئے |
| *Two heads are better than one* | ایک اکیلا دو سے گیارہ |
| *Union is strngth* | ایک اکیلا، دو کا میلہ |
| *Union/Unity is strength* | ایک اکیلا دو گیارہ |
| ▪ *One post and a hundred candidates*<br>▪ *A thousand applicants for one appointment* | ایک انار سو بیمار |
| *Peter in and paul out* | ایک اندر، دوسرا باہر |

| | |
|---|---|
| *But one egg and that addled* | ایک انڈا، وہ بھی گندا |
| *Concord makes lowly power helpful* | ایک اور ایک مل کر گیارہ ہو جاتے ہیں |
| *Step after step the ladder is ascended* | ایک ایک سیڑھی چڑھ کر زینہ ختم ہو جاتا ہے |
| *A reconciled friend is a double enemy* | ایک بار جو دشمنی کرے اس کا اعتبار نہ کرو |
| *A man is not good or bad for one action* | ایک بار چوری کرنے سے انسان چور نہیں بن جاتا |
| *One scabbed sheep will mar a whole flock* | ایک بھینس سب بھینسوں کو بھر دیتی ہے |
| *A single sinner sinks the boat* | ایک پاپی بیڑے کو ڈبو دیتا ہے |
| *Diet cures more than doctors* | ایک پرہیز، سو علاج |
| *One swallow does not make a summer* | ایک پھول سے مالا نہیں بنتی |
| *To kill two birds with one stone* | ایک پنتھ، دو کاج |
| *To kill two birds with one stone* | ایک تیر سے دو شکار |
| *One lie leads to another* | ایک جھوٹ چھپانے کے لیے ہزار جھوٹ بولنے پڑتے ہیں |
| *One falsehood makes way for another* | ایک جھوٹ سے دوسرا جھوٹ پیدا ہوتا ہے |
| *One lie makes many* | ایک جھوٹ کے ہزار جھوٹ ہو جاتے ہیں |
| ▪ *Silence is gold*<br>▪ *Silence doth seldom harm* | ایک چپ ہزار سکھ |
| *One swallow maketh not summer* | ایک چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا |

| A common blot is held no stain | ایک حمام میں سب ننگے |
|---|---|
| Of one ill come many | ایک خرابی سے ہزار خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں |
| When one door closes another one opens | ایک در بند، ہزار در کھلے / ایک در بند، سو در کھلے |
| None can be good too soon | ایک دم کوئی نیک نہیں بن جاتا |
| ▪ One day a guest, the other day a pest<br>▪ Fish and guests smell at three days old | ایک دن مہمان، دو دن مہمان،<br>تیسرے دن وبالِ جان |
| What one day gives us another takes away from us | ایک دن نفع تو دوسرے دن نقصان |
| Hope keeps the heart from braeking | ایک دم، ہزار امید |
| They that tease each other, love each other | ایک دوسرے سے چھیڑ چھاڑ محبت کی علامت ہے |
| Mutual help is the law of nature | ایک دوسرے کی مدد کرنا آئین قدرت ہے |
| One head cannot hold all wisdom | ایک سر میں دنیا بھر کی عقل نہیں سما سکتی |
| Four eyes see more than two | ایک سے دو بھلے |
| Habit is overcome by habit | ایک عادت نے چھوڑا تو دوسری نے آ پکڑا |
| Pride joined with many virtues chokes them all | ایک غرور ہزار خوبیوں کا گلہ گھونٹ دیتی ہے |
| One beggar grieves that another goes by the got | ایک کا فائدہ تو دوسرے کا نقصان |
| In at one ear and out at the other | ایک کان سے سنا دوسرے سے اڑا دیا |
| A pimple grown on an ulcer | ایک کریلا، دوسرا نیم چڑھا |
| One makes chair, another sits one it | ایک کماتا ہے دوسرا مزے اُڑاتا ہے |

| | |
|---|---|
| *To invite one and feast another* | ایک کوسائی،دوسرے کو بدھائی |
| ▪ *One man's meat is another man's poison*<br>▪ *That which is good for the back is bad for the head* | ایک کاامرت،دوسرے کے لیے زہر /<br>ایک کے لئے امرت،دوسرے کے لئے زہر |
| *What is food for some is black poison for others* | ایک کے لیے جو آبِ حیات دوسرے کے لیے وہی چیز زہر قاتل |
| *A cat may look at a king* | ایک گدا بھی بادشاہ کو جھڑک سکتا ہے |
| ▪ *A single sinner sinks the boat*<br>▪ *A rotten sheep infects the whole flock*<br>▪ *One dirty fish infects the whole water* | ایک گندی مچھلی سارے جل کو گندہ کر دیتی ہے /<br>ایک مچھلی سارے تالاب کو گندہ کر دیتی ہے |
| *To get out of one mine to get into another* | ایک مصیبت سے نکلے دوسری مصیبت میں پھنسے |
| *Out of the frying pan into the fire* | ایک مصیبت سے نکلے دوسرے میں پھنسے |
| ▪ *Two of a trade seldom agree*<br>▪ *No man can serve two masters*<br>▪ *Two kings in one kingdom cannot reign* | ایک میان میں دو تلواریں نہیں سما سکتیں |
| *An example is better than a hundred precepts* | ایک نظیر،ایک سو نصیحت |
| *We are captivated by dress* | ایک نُور آدمی،سو نور کپڑا |
| *The grave is the general meeting place* | ایک نہ ایک دن سب کو مرنا ہے |

| | |
|---|---|
| ▪ *A man cannot spin and need at the same time*<br>▪ *No man can sup and blow at once* | ایک وقت میں دو کام نہیں ہو سکتے |
| ▪ *It takes two to make a quarrel*<br>▪ *The second blow makes the fray* | ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی |
| *One stroke fells not one oak* | ایک ہی بار کوشش سے کام نہیں ہو جاتا |
| ▪ *A chip of the old block*<br>▪ *Chips of the same block*<br>▪ *They agree like London clocks*<br>▪ *The wolf and the fox are both of the one counsel* | ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں |
| *Ventrue not all in one bottom* | ایک ہی ٹوکری میں سارے انڈے مت رکھو |
| *Pigs would grow fat where lambs would starve* | ایک ہی جگہ سب کو موافق نہیں آتی |
| *No dish pleases all plates alike* | ایک ہی چیز سب کو نہیں بھاتی |
| *Good for the liver may be bad for the spleen* | ایک ہی دوا سب بیماریوں کے لئے نافع نہیں |
| *Cast in the same mould* | ایک ہی ڈھیر کے چاول، ایک ہی سانچے میں ڈھلے |
| *A chip of the old block* | ایک ہی سانچے کے ڈھلے |
| *All keys hang not on one girdle* | ایک ہی لاٹھی سے سب کو نہیں ہانکا جاتا |
| *We are bound to be honest, but not to be rich* | ایمان رہے جائے سب کچھ |
| *He loses nothing that loseth not god* | ایمان قائم سب کچھ سلامت |
| ▪ *Tit for tat* | اینٹ کا جواب پتھر |

| ▪ Blow will answer blows | |
|---|---|
| Bitteness can only be removed by which is better | اینٹ کی لینی، پتھر کی دینی |

| | |
|---|---|
| Eat, drink and be merry; for tomorrow you may die | بابر بہ عیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست |
| Money is like ointment | باپ بھلا نہ بھیا، سب سے اچھا روپیہ |
| ▪ Like father, like son; like mother, like daughter<br>▪ The apple never falls from the tree | باپ پر پوت، پتا پر گھوڑا، بہت نہیں تو تھوڑا تھوڑا |
| To make a mountain of a molehill | بات کا بتنگڑ بنانا |
| ▪ By the mouth expressed, by the world possessed<br>▪ A word spoken is like an arrow let fly | بات کہی اور پرائی ہوئی |
| Hear the other side also | بات کے دونوں پہلوؤں پر غور کرو |
| Common fame is seldom to blame | بات ہوگی تو بتنگڑ بنے گا |
| ▪ Bare words buy no barley<br>▪ It is money that buys the land | باتوں سے پیٹ نہیں بھرتا |
| Excellent with his tongue, but his right hand remiss in the battle | باتوں میں ہوشیار کام میں خوار |

| | |
|---|---|
| *The eternal talker neither hears nor learns* | باتونی نہ تو کسی کی سنتا ہے اور نہ کچھ سیکھتا ہے |
| *An ounce of practice is worth a pound of preaching* | باتیں بنانا آسان ہے کام کرنا مشکل |
| *Words are for women; actions are for men* | باتیں عورتوں کا حِصہ ہے اور کام مردوں کا |
| *A king's favour is not the inheritance of anyone* | بادشاہی کسی کی میراث نہیں |
| *The king`s favour is no Inheritance* | بادشاہ کا لطف و کرم چار دن کی چاندنی |
| *Vice makes virtue shine* | بادلوں میں گھر کر چاند اور زیادہ چمکتا ہے |
| *Every dog has his day* | بارہ برس بعد کوڑھی کے دن بھی پِھر جاتے ہیں |
| *A hedge between keeps frienship green* | باڑ سے دوستی میں فرق نہیں آنے پاتا |
| *As is the garden, such is the gardener* | باغ دیکھ کر مالی کی ذات پہچانی جاتی ہے |
| *Grief divided is made lighter* | بانٹ کھانے سے رنج ہلکا ہوتا ہے |
| ▪ *You never miss the water till the well runs dry*<br>▪ *The cow knows not the value of her tail till she lhas lost it* | بانجھ کیا جانے پرسوتی کی پیڑ |
| *A wolf in a sheep's clothing* | باہر سے شیر اندر سے بھیڑ |
| *Dry bread at home is better than roast meat abroad* | باہر کی چکنی چپڑی سے گھر کی روکھی سوکھی ہی بھلی |
| *A goose-quill is more dangerous than a lion's claw* | ببر شیر کے ناخُن سے خارپشت کا کانٹا زیادہ خطرناک ہوتا ہے |
| *Adversity makes a man wise, not rich* | بپتا سے گیان بڑے نہ دھن |

| | |
|---|---|
| *Friends fall off in adversity* | بپتا میں کوئی ساتھ نہیں دیتا |
| *No pains, no gains* | بجز رنج گنج، میسر نمی شود (فارسی) |
| *To save is to have* | بچانے سے ہی جمع ہوتا ہے |
| ▪ *A penny saved is penny gained*<br>▪ *Saving is getting*<br>▪ *To save is to have* | بچایا سو پایا/بچایا سو کمایا |
| *Who weds ere be wise, shall die ere he thrive* | بچپن کی شادی خانہ بربادی |
| *What is learnt in the cradle lasts to the tomb* | بچپن میں سیکھی ہوئی باتیں عمر بھر نہیں بھولتیں |
| *Children are what you make them* | بچوں کو جیسا سکھاؤ سیکھ جاتے ہیں |
| *Little children, headache, big children heartache* | بچوں کی تکلیفات جسمانی ہوتی ہیں. بڑوں کی روحانی |
| *You must not expect old heads upon young shoulders* | بچوں میں اتنی عقل کہاں |
| ▪ *Child is in the armpit, chaos in the city*<br>▪ *The butcher looked for his knife when he had it in his mouth* | بچہ بغل میں، ڈھنڈورا شہر میں |
| *As the old cock crows, the young one learns* | بچے بڑوں سے سیکھتے ہیں |
| *Children are certain care, but very uncertain comforts* | بچے تکلیف تو سب دیتے ہیں لیکن آرام کوئی کوئی |
| *Full of courtesy, full of craft* | بخشو بی بلی، چوہا لنڈورا ہی بھلا |
| ▪ *A bad name is worse than a bad deed*<br>▪ *He that has an ill name is hanged* | بد اچھا، بدنام برا |

| | |
|---|---|
| *Courtesy is cumbersome to him that knows it not* | بداخلاق اخلاق کو کیا جانے؟ |
| *A bad padlock invites a picklock* | بد احتیاطی چوروں کو دعوت |
| *A bad husband cannot be a good man* | بد خاوند بھلا آدمی نہیں ہو سکتا |
| *Ugly women, finely dressed, are the uglier* | بدصورت عورتیں اچھے کپڑے پہن کر اور بد نما ہو جاتی ہیں |
| *Evil-doers never lack excuses* | بدکار کو بہانے بہتیرے |
| *It is better to be idle than to do ill* | بدکاری سے بے کاری بھلی |
| *Vengeance is mild justice* | بدلہ لینا ادنیٰ درجے کا انصاف ہے |
| *Revenge is a confession of pain* | بدلہ لینا گویا تکلیف کا اقرار کرنا ہے |
| *Revenge is sweet* | بدلہ لینے میں مزہ آتا ہے |
| *An ill conscience can never hope well?* | بدنیّت سے کیا اُمید ہو سکتی ہے؟ |
| *Vice brings its own punishment* | بدی اپنی سزا آپ ہے |
| *Set good against evil* | بدی کے بدلے نیکی کرو |
| *Old mare, red reigns* | بڑھی گھوڑی لال لگام |
| *Rats desert a sinking ship* | بڑھے کا کوئی لاگو نہیں |
| *A bad mind,a bad disposition* | برا دل، بری طبیعت |
| *A bad way has a bad end* | برا کام برا انجام |
| *An ill turn is soon done* | بُرا کام کرنا بہت آسان ہے |
| *Better be idle than ill-employed* | بُرا کام کرنے سے بے کار رہنا اچھا ہے |

| | |
|---|---|
| *The thorn comes forth with the point forwards* | بُرا ہر وقت بُرائی پر آمادہ |
| *Good and evil things are neighbours* | بُرائی اور بھلائی سب جگہ ہے |
| *Evil examples are contagious* | بُرائی پر لگا کر اُڑتی ہے |
| *The mother of mischief is less than a gnat* | بُرائی کا آغاز رائی سے بھی چھوٹا ہوتا ہے |
| *To forget a wrong is the best revenge* | برائی کو بھلا دینا ہی بہترین انتقام ہے |
| *Nip the evil in the bud* | برائی کو شروع ہی میں مار دو |
| *Evil is infectious* | برائی کے پر ہوتے ہیں |
| *Bad luck often brings good luck* | بُرائی میں بھی بعض دفعہ بھلائی چھپی ہوتی ہے |
| *The evil that men do lives after them* | بُرائی ہمیشہ زندہ رہتی ہے |
| *A man may bear till his back break* | برداشت کی بھی حد ہوتی ہے |
| *Long ill, soon well* | برسوں کی مصیبت لمحہ بھر میں دور ہو جاتی ہے |
| *Wickedness proceedth from the wicked* | بُروں سے برائی پیدا ہوتی ہے |
| *To see and listen to the wicked is already beginning of wickedness* | بُروں سے میل جول، بُرائی کا آغاز |
| *A crooked stick will have a croocked shadow* | بُروں کے بُرے ہوتے آئے |
| *The high exercise of charity is charity towards the uncharitable* | بُروں کے ساتھ برائی کرنا عین بھلائی ہے |
| *Thistles and thorns prick sore, but evil tongue prick more* | بُری بات کانٹے سے بھی زیادہ چبھتی ہے |

| | |
|---|---|
| *Better be half - hanged than ill-wed* | بُری بیوی سے تو مرنا بہتر ہے |
| *A bad daughter-in-law is worse than a thousand devils* | بُری بہو سے ہزار بلائیں بہتر |
| *Better untaught than ill-taught* | بُری تعلیم سے ان پڑھ رہنا اچھا |
| *Bad News travels fast* | بری خبر جلد پھیلتی ہے |
| *No man loves the bearer of ill-tidings* | بُری خبر لانے والا کسی کو اچھا نہیں لگتا |
| *Ill natures never want a tutor* | بُری خصلتیں خود ہی آجاتی ہیں |
| *Bad customs are better broken up than kept up* | بُری رسوم کو ترک کر دینا ہی اچھا ہے |
| *Better alone than in a bad company* | بری صحبت سے انسان اکیلا ہی بھلا |
| *Bad company is the devil`s net* | بُری صحبت شیطان کا جال ہے |
| *Unless the vessel is clean, whatever you pour into it turns sour* | بُری صحبت کا بُرا پھل |
| *Evil companion brings much woe* | بُری صحبت میں بیٹھ کر کٹائے ناک اور کان |
| *Back again, like a bad penny* | بُری عادات مشکل سے چھوٹتی ہیں |
| *Bad counsel confounds the adviser* | بُری نصیحت دینے والے کو نقصان پہنچاتی ہے |
| *Every cloud has a silver lining to it* | بُرے دِنوں کے بعد اچھے دن ضرور آتے ہیں |
| *There is a black sheep in every fold* | بُرے سب جگہ ہوتے ہیں |
| *Dirty water does not wash clean* | بُرے سے بھلائی کی اُمید؟ |
| *Better an empty house than an ill - tenants* | بُرے کرایہ دار سے مکان خالی ہی بہتر |

| | |
|---|---|
| *A rogue always suspects deceit* | بُرے کو سب ہی بُرے نظر آتے ہیں |
| *A bad thing never dies* | برے کو موت کہاں |
| *Never hold a candle to the devil* | بُرے کے ساتھ کبھی نیکی نہ کرو |
| *Adverse fortune brought forth discord* | بُرے وقت کا کوئی ساتھی نہیں |
| *A place on the ground is safer than upon lofty towers* | بڑا بننے میں ہزار خطرے ہیں |
| *A big head and little colt* | بڑا سر تھوڑی عقل |
| *He eye is bigger than the belly* | بڑائی چھوٹائی کا انحصار جسامت پر نہیں |
| *A mountain and a river are good neighbours* | بڑوں کا پڑوس فائدہ مند ہوتا ہے |
| *The grandmother's correction makes no impression* | بڑوں کا کہا ایک کان سنا دوسرے کان اُڑا دیا |
| *Uneasy lies the head that wears a crown* | بڑوں کو دکھ بھی بڑے |
| *A great ship asks deep waters* | بڑوں کی بڑی باتیں |
| *When the old cock crows the young cocks follow* | بڑوں کی عادتیں چھوٹوں کو پڑتی ہیں |
| *Ancestral glory is a lamp to posterity* | بڑوں کے کارنامے ہم کو ٹھیک راہ دکھاتے ہیں |
| *Age and wedlock tame man and beast* | بڑھاپا اور شادی انسان اور حیوان دونوں کو رام کر دیتے ہیں |
| *An old dog cannot alter his way of barking* | بڑھاپے میں عادات نہیں بدلتیں |
| *Before old age my care was to live well, in old age, to die well* | بڑھاپے میں عاقبت کا خیال آتا ہے |

| | |
|---|---|
| *The feet are slow when the head wears snow* | بڑھاپے میں قدم مشکل سے اُٹھتا ہے |
| *High buildings have a low foundation* | بڑی بڑی چیزوں کا آغاز چھوٹا سا ہوتا ہے |
| *Contentment is a great gain* | بڑی دولت قناعت ہی ہے |
| *The great thieves punish the little ones* | بڑی مچھلیاں چھوٹی مچھلیوں کو کھاتی ہیں |
| *All rivers do what they can for the sea* | بڑے آدمی کا کام سب کرنے کو بھاگتے ہیں |
| *Ease and honour are seldom bed fellows* | بڑے آدمی کو ہزاروں فکر لگے رہتے ہیں |
| *A journey of a thousand miles begins with one step* | بڑے بڑے کاموں کا آغاز بھی بہت چھوٹا ہوتا ہے |
| *You may see heaven through a needle's eye* | بڑے بڑے نتائج اکثر چھوٹے چھوٹے اسباب سے پیدا ہوتے ہیں |
| *Pride has a fall* | بڑے بول کا سر نیچا |
| *A mountain and a river are good neighbours* | بڑے درخت کی پناہ میں پھل نہ سہی سایہ تو ملتا ہے |
| *To beat the dog before the lion* | بڑے خطرے کا سامنا کرنے سے پہلے چھوٹا خطرہ دور کرو |
| *A great ship needs deep water* | بڑے لوگوں کی بڑی باتیں |
| *The younger is even worse than the elder* | بڑے میاں سو بڑے میاں، چھوٹے میاں سبحان اللہ |
| *Many rendings need many mendings* | بڑے نقصان کا بڑا علاج |
| *Where old age is evil, youth can learn no good* | بڑے ہی بُرے ہوں تو چھوٹے کیونکر اچھے ہو سکتے ہیں |

| | |
|---|---|
| *Cowardice is the mother of cruelty* | بُزدل بے رحم |
| *A coward is always looked down upon* | بزدل کو ہمیشہ حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا ہے |
| *An empty bag will not stand upright* | بُزدل کے پاؤں نہیں ہوتے |
| *Give place to your betters* | بُزرگوں کا ادب کرنا فرض ہے |
| *The brain don't lie in the beard* | بزرگی عقل سے ہے نہ کہ عمر سے |
| *Wrong at the very beginning* | بسم اللہ ہی غلط |
| *After wit is fool's wit* | بعد از وقت سمجھ آئی تو کیا؟ |
| *After the deed no counsel is of any avail* | بعد از وقت نصیحت فضول |
| *Gifts are sometimes losses* | بعض اوقات تحفوں سے کام نہیں نکلتا |
| *A little field may grow good corn* | بعض اوقات چھوٹا آدمی بھی بڑا کام کر جاتا ہے |
| *An itch is worse than a smart* | بعض اوقات خفیف تکلیف بڑے دُکھ سے زیادہ تکلیف دہ ثابت ہوتی ہے |
| *Truth may sometimes come out of the devil's mouth* | بعض اوقات شیطان کے منہ سے بھی سچی بات نکل جاتی ہے |
| *A good marksman may miss* | بعض اوقات ماہِر نشانچی کا نشانہ بھی خطا ہو جاتا ہے |
| ▪ *A wolf in sheep's clothing*<br>▪ *All are not saints that go to church* | بغل میں چھری، منہ میں رام رام |
| *Come not to the counsel uncalled* | بغیر پوچھے راز مت دو |
| *A lord without riches is a* | بغیر پیسے نوالی کیا؟ سپاہی بے ہتھیار کیا؟ |

| | |
|---|---|
| *soldier without arms* | |
| *Money gains money, and not man's bone* | بغیر روپے مشقت سے دولت حاصل نہیں ہوتی |
| *Without money all things are vain* | بغیر زر کے سب کچھ بے فائدہ |
| *Cold tea and cold rice may be endured, but not the counsel uncalled* | بغیر مانگے نصیحت کڑوی لگتی ہے |
| *Nothing venture, nothing has* | بغیر ہاتھ پاؤں ہلائے کچھ نہیں ہوتا |
| *The benefit is made nill by the conditions* | بکری نے دودھ دیا، مینگنوں بھرا |
| ▪ *A thief is certainly caught at least*<br>▪ *The pitcher goes so often to the well that it is broken at last* | بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی، آخر ایک نہ ایک دن چھری تلے آئے گی |
| *A tattler is worse than a thief* | بکواسی چور سے بھی بُرا |
| *When goo cheer is lacking, our friends will be packing* | بگڑی پر دوست بھی کنارہ کش ہو جاتے ہیں |
| *The highest seat will not hold two* | بلند ترین مرتبہ ایک ہی آدمی کو نصیب ہوتا ہے |
| *It is a foolish sheep that makes a wolf its confessor* | بلی اور دُودھ کی رکھوالی |
| *The desperate man, all things can* | بِلی عاجز آ جائے تو شیر کی آنکھیں نکال لیتی ہے |
| *The ass dreams thistles* | بلی کو چھیچھڑوں کے خواب |
| *As the bell chinks, so the fool thinks* | بلی کے خواب میں چھیچھڑے |
| ▪ *Advice was forthcoming from all; few accepted the danger*<br>▪ *Who will bell the cat?* | بلی کے گلے میں گھنٹی کون باندھے؟ |

| | |
|---|---|
| *An age builds up cities, an hour destroys them* | بنانا مشکل ہے ڈھانا آسان |
| *A friend is easier lost than found* | بنتے دیر لگتی ہے، بگڑتے نہیں |
| *Unbidden guests know not where to sit* | بن بلائے مہمان کو بیٹھنے کے لیے جگہ نہیں ملتی |
| *He that comes uncalled sits unserved* | بِن بُلائے مہمان کو کوئی نہیں پوچھتا |
| *Uninvited guests sit on thorns* | بن بُلائے مہمان کی قدر نہیں ہوتی |
| *The fault of the horse is put on the saddle* | بندر کی بلا طویلے کے سر |
| ▪ *A closed mouth catches no flies*<br>▪ *Spare to speak and spare the speed*<br>▪ *He that is pride to ask is too good to receive* | بن روئے ماں بھی بچے کو دودھ نہیں دیتی |
| *It is always the cat that did it* | بندر کی بلا طویلے کے سر |
| ▪ *Casting pearls before swine*<br>▪ *What should a cow do with a nutmeg* | بندر کیا جانے ادرک کا سواد |
| *Union is strength* | بندھی مٹھی، لاکھ برابر |
| *A muzzled cat is no good mouser* | بندھے مُنہ سے بلی خاک چوہے پکڑے گی |
| *Everything goes to him who wants nothing* | بن مانگے موتی ملیں، مانگے ملے نہ بھیک |
| *A full purse never lacks friends* | بنی کے سب ساتھ |
| *Half a loaf is better than no bread* | بوٹی نہیں تو شوربا ہی سہی |

| | |
|---|---|
| *Old birds are hard to pluck* | بوڑھوں کو دھوکہ دینا مشکل ہے |
| *Old mare, red reign* | بوڑھی گھوڑی، لال لگام |
| *Old age is honourable* | بوڑھے آدمی کی عزت کرنا واجب ہے |
| *Youth and aged will never agree* | بوڑھے اور جوان کی سدا لڑائی |
| *Old men are twice children* | بوڑھے بچوں سے بھی بڑھ کر ہوتے ہیں |
| *An old wrinkle never wears out* | بوڑھے بھی کہیں جوان ہوئے ہیں؟ |
| *It is hard to teach an old dog new tricks* | بوڑھے طوطے بھی کہیں پڑھتے ہیں |
| *Old ovens are soon hot* | بوڑھے عموماً سخت دِل ہوتے ہیں |
| *An old goat is never the more reverned for his beard* | بوڑھے کی عزت اس کی عقل سے ہوتی ہے نا کہ داڑھی سے |
| *Talking comes by nature, silence by wisdom* | بولنا قدرت سکھاتا ہے لیکن چھپ رہنا عقل سکھاتی ہے |
| *Many a little makes a mickle* | بُوند بُوند سے گھڑا بھرتا ہے |
| *Penny and penny laid up will be many* | بوند بوند کرکے تالاب بھر جاتا ہے |
| *Drop by drop the sea is drained* | بوند بوند کرکے تالاب خالی ہو جاتا ہے |
| *Drop by drop the lake is drained* | بوند بوند نکلنے سے تالاب خالی ہو جاتا ہے |
| *One wrong step may give you a fall* | بوند کا گیا پھر حوض سے نہیں آتا |
| ▪ *Gather thistles, expect pickles*<br>▪ *One ill word asks another* | بوئے پیڑ ببول کے تو آم کہاں سے کھائے / بوئے پیڑ ببول کے تو آم کہاں سے ہوں |

| | |
|---|---|
| *To brave men walls are unncessary* | بہادر آدمی کسی کا سہارا نہیں ڈھونڈتا |
| *Calamity is the touch stone of a brave mind* | بہادر کا امتحان مُصیبت میں ہوتا ہے |
| *A valiant man's look is more than coward`s sword* | بہادر کی نظر بُزدل کی تلوار سے زیادہ کام کرتی ہے |
| *Every land is his native land to a brave man* | بُہادر کی ہر جگہ عزّت ہوتی ہے |
| *Valour delight in the best* | بہادر کے لیے آزمائش مسرت کا باعث ہوتی ہے |
| *To a brave man every land is a native land* | بہادر کے لیے ہر ملک وطن ہے |
| *Brave actions never want a trumpet* | بہادری کا کام نہ چاہے نام |
| *The morning sun never lasts a day* | بہار کے بعد خزاں کا دور ہوتا ہے |
| *An ill paymaster never wants excuse* | بہانہ باز کو بہانہ کی کیا کمی؟ |
| *A great talker is a great liar* | بہت بولنے والا بالعموم جھوٹا ہوتا ہے |
| *The noblest revenge is to forgive* | بہترین انتقام عفو ہے |
| *Better be envied than pitied* | بہتر ہے کہ دُنیا تم سے حسد کرے نہ کہ تم پر ترس کھائے |
| *Seven may be company, but nine are confusion* | بہت سے آدمی ہوں تو گڑبڑ ہو جاتی ہے |
| ▪ *Two captains sink the ship*<br>▪ *When every man is master, the world goes to the wrack* | بہت قصائیوں میں گائے مردار |
| ▪ *The greatest hate springs from the greatest love* | بہت میٹھے میں کیڑے پڑتے ہیں |

| | |
|---|---|
| ▪ *Hot love is soon cold* | |
| *Of enough man leaves* | بہت ہو تبھی باقی بچ سکتا ہے |
| *Make hay while the sun shines* | بہتی گنگا میں ہاتھ دھولو |
| *A full purse never lacks friends* | بھات ہے تو کوّے بہت |
| *A hired horse never tired* | بھاڑے کا ٹٹو کبھی نہیں تھکتا |
| ▪ *Half a loaf is better than none*<br>▪ *Something is better than nothing*<br>▪ *From a bad pay-master, get what you can*<br>▪ *You owed me a sheep but paid me a lamb* | بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی |
| *You cannot shoe a running horse* | بھاگتے ہوئے گھوڑے کے نعل نہیں جڑے جاسکتے |
| ▪ *A jackdaw is ever found near to jackdaw*<br>▪ *One crow will not pick out another crow`s eyes* | بھائی بھائیوں کے کوے کوؤں کے |
| *A brother is a friend given by nature* | بھائی خداداد دوست ہے |
| *Better cut the shoes than cut the foot* | بھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹے کان |
| *The last straw will braek the camel's back* | بھرا پیالہ چھلکتا جائے |
| *Trust, but not too much* | بھروسہ کرو مگر حد سے زیادہ نہیں |
| ▪ *Let the sleeping dogs lie*<br>▪ *Do not poke into the rest of hornets* | بھڑوں کے چھتّے کو مت چھیڑو |

| | |
|---|---|
| *A worthly man is not mindful of past injuries* | بھلا آدمی دِل میں کینہ نہیں رکھتا |
| *Out of debt, out of danger* | بھلا جو چاہے آپ کا، دینا نہ رکھے باپ کا |
| *Beileve well and have well* | بھلا سوچو، ہو گا بھلا |
| *Better good afer off than evil at hand* | بھلائی دور بھی ہو تو قریب کی بُرائی سے بھلی |
| *Do good, have good* | بَھلائی کر بَھلا ہو گا |
| *Good people are scarce* | بھلے آدمی بڑی مشکل سے ملتے ہیں |
| *Good men are a public good* | بھلے آدمی سے زمانہ کو فائدہ پہنچتا ہے |
| *As the good man saith, so say we; as the good woman saith, so must it be* | بھلے آدمی کی سب تائید کرتے ہیں اور<br>بھلی عورت جو کہے وہ ہو کر رہتا ہے |
| *The good and pure will all endure* | بھلے مانس کی ہر طرح خرابی |
| *Better ill-fed than ill-bred* | بھوکا اچھا، بد چلن بُرا |
| *A soldier fights upon his stomach* | بھوکا سپاہی خاک لڑے گا؟ |
| *A hungry man is an angry man* | بھوکا، سورو کھا |
| *Do not run up against hungry man* | بھوکا شیر خطرناک ہوتا ہے |
| *Something is better than nothing* | بھوکا مرے کہ ستوا سانے |
| *Hunger would tame a lion* | بھوک شیر کو بھی گیدڑ بنا دیتی ہے |
| *When poverty comes in at the door, love flies out of the window* | بھوک میں بھجن بھی نہ ہو |
| *The hungry stomach rarely despises common food* | بھوک میں چنے بھی بادام |

| | |
|---|---|
| *Hunger is the best sauce* | بھوک میں چنے بھی مکھانے معلوم ہوتے ہیں |
| *The first dish pleaseth all* | بھوک میں سب کچھ اچھا لگتا ہے |
| *Hungry dogs will eat dirty puddings* | بھوک میں سب کچھ کھایا جاتا ہے |
| *Hunger finds no fault with the cookery* | بھوک میں نکتہ چینی نہیں سوجھتی |
| *A hungry man smells meat from a distance* | بُھوکے کو دُور سے خُوشبو آتی ہے |
| *Hunger is the best pickle* | بھوکے کو سوکھا کیا؟ |
| ▪ *All is good in hunger*<br>▪ *Hunger finds no fault with the cook* | بُھوکے کو کیا رُوکھا کیا سُوکھا |
| *The belly hates a long sermon* | بھوکے کو لمبا وعظ بُرا لگتا ہے |
| *A handful of rice is riches to a starving man* | بھوکے مرتے کو مٹھی بھر چاول ہی سب سے بڑی دولت ہے |
| *Oblivion is the remedy for injuries* | بھول جانے سے بڑھ کر نقصان کی کوئی تلافی نہیں |
| *Errors and omissions excepted* | بھول چوک لین دین |
| *To err is human, to forgive divine* | بھولنا کام انسان کا، بخشنا رحمان کا |
| *One sheep follows another* | بھیڑ چال |
| *A woman's mind and the winter wind change oft* | بھیڑ کی لات کیا، عورت کی بات کیا |
| ▪ *Beggars must be no choosers*<br>▪ *Never look a gift horse in the mouth* | بھیک اور پچھوڑ بچھوڑ |

| | |
|---|---|
| *He fattens on the bread of charity* | بھیک کے ٹکڑے بازار میں ڈکار |
| *Casting pearls before swine* | بھینس کے آگے بین بجانا |
| *Daughters and dead fish are not keeping wares* | بیٹیاں اور مری مچھلیاں رکھنے کی چیزیں نہیں |
| *A slow fire makes sweets malt* | بیج پکے، سو میٹھا ہوئے |
| *Unequal marriages are seldom happy* | بے جوڑ شادی میں شاذ و نادر ہی مسرت ہوتی ہے |
| *Rest comes from unrest, and unrest again from rest* | بے چینی کے بعد چین اور پھر چین سے بے چینی |
| *Where there is no knowledge, there is no sin* | بے خبری میں اگر کوئی گناہ ہو جائے تو اسے گناہ نہیں کہہ سکتے |
| *A man of cruelty is god`s enemay* | بے رحمی اللہ کو پسند نہیں |
| *Unkindness destroys love* | بے رحمی محبت کو تباہ کر دیتی ہے |
| *A man without money is a bow without an arrow* | بے زر، بے پر |
| *A discontented man knows not where to sit easy* | بے صبرے کو چین کہاں؟ |
| *Loss of honour is loss of life* | بے عزتی کی زندگی سے موت بھلی |
| *Death is better than dishonor* | بے عزتی کے جینے سے مرنا بھلا |
| *A man without reason is no better than a beast* | بے عقل انسان اور حیوان میں کیا فرق؟ |
| *Bodies devoid of mind are as statues in the market-place* | بے عقل انسان بُت کی مانند ہوتا ہے |
| *A fool's bolt is soon shot* | بے عقل کا تیر جلدی چل جاتا ہے |
| *Every bean hath its black* | بے عیب نام اللہ کا |

| | |
|---|---|
| *A worthless vessel does not get broken* | بے کار چیز ٹوٹے گی کیا؟ |
| *Who more busy than they that have least to do?* | بے کار سے بڑھ کر کون مصروف؟ |
| ▪ *Better wear out than rust out*<br>▪ *Doing nothing is doing ill* | بے کار سے بیگار بھلی |
| *That which is not required is dear at a far thing* | بے کار شے دمڑی کی بھی مہنگی |
| *Employment is enjoyment* | بے کار کی زندگی بدمزہ |
| *He that does nothing finds helpers* | بے کار کے ساتھی بہتیرے |
| *Work breaks an idle fellow's legs, arms and back* | بے کار کے لیے کام گویا موت ہے |
| *Idleness is the root of all evils* | بے کار مباش کچھ کیا کر، کپڑے ہی اُدھیڑ سیا کر |
| *Those who do nothing generally take to shouting* | بے کاروں کو شور مچانا ہی سوجھتا ہے |
| *If I rest, I rust* | بے کاری انسان کو زنگ آلود کر دیتی ہے |
| ▪ *The devil finds work for idle hands to do*<br>▪ *Doing nothing is doing ill* | بے کاری سے بیگاری بھلی |
| *A pound of idleness weighs twenty ounces* | بے کاری کی گھڑیاں بھاری گزریں |
| *Better wear out than rust out* | بے کاری میں شیطانی سوجھے |
| *An empty mind is a devil's workshop* | بے کاری میں شیطانی سوجھتی ہے |
| *True innocene is ashamed of nothing* | بے گناہ کو کس کی شرم |

| | |
|---|---|
| *An ox is taken by the horns and a man by the tongue* | بیل سینگوں سے اور انسان زبان بندی سے قابو میں آتا ہے |
| ▪ *Grief makes one hour ten*<br>▪ *Hard times are prolong times* | بیمار کی رات پہاڑ برابر |
| *The chamber of sickness is the temple of devotion* | بیمار کی خِدمت اللہ کی عبادت |
| *Diseases are the interest of pleasure* | بیماری عیش و عشرت کا سود ہے |
| *A word out of season may mar the course of a whole life* | بے محل بات بہت نقصان دہ ثابت ہوسکتی ہے |
| *Every bullet has its billet* | بے موت کوئی نہیں مرتا |
| *A long tongue is a sign of short hand* | بے وقوف باتونی ہوتا ہے |
| *A fool's boot may sometimes hit the mark* | بے وقوف بھی کبھی پتے کی بات کہہ دیتا ہے |
| *A witless head makes weary feet* | بے وقوف میں ہمت کہاں؟ |
| *A white wall is a fool's paper* | بے وقوف ہر جگہ اپنی بے وقوفی ظاہر کرتا ہے |
| *The fool is always beginning to live* | بے وقوف ہر روز نیک ارادے کرتا ہے |
| *The event is the school-master of fools* | بے وقوفوں کا اُستاد تجربہ ہے |
| *Repentance is the whip for fools* | بے وقوفوں کو پچھتاوے سے ہی عقل آتی ہے |
| *Want of wit is worse than want of money* | بے وقوفی سے مفلسی اچھی |

☆ پ ☆

| | |
|---|---|
| ***Ill gotten, ill spent, Evil gotten evil spent*** | پاپی کا مال اکارت جائے |
| ***Good luck makes a fool wise*** | پاسہ پڑے اناڑی جیتے |
| ***A holy habit cleanseth not a foul soul*** | پاک جامہ پہن لینے سے ناپاک روح صاف نہیں ہو جاتی |
| ***Bring up a raver and it will peck out your eyes*** | پاک جگہ کی عزت کرو |
| ***A clear conscience fears no accusation*** | پاک رہ، بے باک رہ |
| ***A good conscience is a continual feast*** | پاک ضمیر سب سے بڑی نعمت ہے |
| ***A healthy conscience is like a wall of brass*** | پاک ضمیر کو آہنی دیوار کی مانند جانو |
| ***A madman and a fool are no witness*** | پاگل اور بے وقوف کا کیا اعتبار؟ |
| ***Many a little make a mickle*** | پانچ سات کی لاٹھی، ایک جنے کا بوجھ |
| ***All bread is not baked in one oven*** | پانچوں اُنگلیاں برابر نہیں ہوتیں |
| ***His bread is buttered on both sides*** | پانچوں انگلیاں گھی میں |
| ***Two hands are better than one*** | پانچویں پنڈت چھٹے نارائن |
| ***Do not strive against the stream*** | پانی کے آگے باڑ نہ باندھیے |
| ***It is hard to live in Rome and fight with the pope*** | پانی میں رہنا اور مگر مچھ سے بیر |
| ***You take more care of your shoe than your foot*** | پاؤں سے زیادہ جوتی کی احتیاط |

| | |
|---|---|
| *Durability is better than decoration* | پائیداری زیبائش سے بہتر ہے |
| *Honour is lost, all is lost* | پت گنوائے آدمی کیا؟ |
| *You cannot get blood from a stone* | پتھر سے تیل نہیں نکلتا |
| *Hard hearts never melt* | پتھر کو جونک نہیں لگتی |
| *Repentance costs very dear* | پچھتاوا بہت مہنگا پڑتا ہے |
| *Old wounds soon bleed* | پُرانے گھاؤ جلد ہرے ہو جاتے ہیں |
| *Borrowed garments never fit well* | پرائی چارپائی راس نہیں آتی |
| *Prevention is better than cure* | پرہیز علاج سے بہتر/پرہیز سب سے اچھا نسخہ ہے |
| *An ignorant man keeping a great fuss* | پڑھا نہ لکھا نام مُحمد فاضل |
| *Educated but unfortunate* | پڑھے فارسی، بیچے تیل |
| ▪ *An ignorant man named Shakespeare*<br>▪ *A black man being called Mr. White* | پڑھے نہ لکھے، نام محمد فاضل |
| *Youth ought to be a savings bank* | پس انداز کرنے کا وقت جوانی ہے |
| *Little bodies have great souls* | پست ہمت نہ ہو پست قامت ہو تو ہو |
| *He smiles and frowns in a breath* | پل میں تولہ پل میں ماشہ |
| *When all men say "you are an ass"it's time to bray* | پنچ کہیں بلی تو بلی ہی سہی |
| *A good cause makes a stout heart and a strong arm* | پُن کی جڑ، سدا ہری |
| *The highest perfection cannot be attained* | پورا کمال حاصل نہیں ہوتا |

| | |
|---|---|
| *Ask about it and you will learn* | پوچھتے پوچھتے دلّی پہنچ جاتے ہیں |
| *Better to ask than go astray* | پوچھنے میں کیا شرم |
| *I talk of the chalk and you of the cheese* | پوچھی زمین کی، کہی آسمان کی |
| *East or west, home is the best* | پورب نہ پچھم، گھر سب سے اُتم |
| *Short shooking loses the game* | پوری کوشش نہ کرنے سے کام بگڑ جاتا ہے |
| ▪ *Half a loaf is better than none*<br>▪ *Something is better than nothing* | پوری نہ سہی آدھی ہی سہی |
| *A bad bush is better than the open field* | پہاڑ نہ ہو تو تنکے کی اوٹ بھلی |
| *The dinner being over, away go the guest* | پہاڑی میّت کس کے، بھات کھایا اور کھِسکے |
| *He first blow is as much as two* | پہلا وار دو کے برابر |
| *You are teaching the aged before you possess* | پہلے آپ پڑھ لو پیچھے بزرگوں کو پڑھانا |
| *Self-preservation is nature's first law* | پہلے آپ پیچھے باپ |
| *First come, first served* | پہلے آیئے پہلے پایئے |
| *Sweep before your own door* | پہلے اپنے گریبان میں جھانک کر دیکھو |
| *Many lick before they bite* | پہلے پیار، پیچھے مار |
| ▪ *Think before you leap*<br>▪ *A word before is worth two behind*<br>▪ *Calculate well before you speak* | پہلے تولو، پھر بولو |

| *Think twice before you speak* | پہلے تولو پھر منہ سے بولو |
|---|---|
| *Better fed than taught* | پہلے روٹی پیچھے کچھ اور |
| *The early bird catches the worm* | پہلے سو پہلے، پیچھے سو پیچھے |
| *First deserve then desire* | پہلے کچھ کر کے دکھاؤ پھر شادی کرنا |
| *Early birds pick up worms* | پہلے مارے سو میری |
| *Best defence is offence* | پہلے وار کرنا بچاو کی بہترین تدبیر ہے |
| *All the roads lead to Rome* | پہنچی وہاں پر خاک جہاں کا خمیر تھا |
| *Hanging and wiving go by destiny* | پھانسی اور بیوی اپنی اپنی قسمت سے ملتی ہے |
| *Expedition is the soul of business* | پھرتی کاروبار کی جان ہے |
| *Stones are thrown only at fruitful trees* | پھل دار درختوں پر ہی پتھر پھینکے جاتے ہیں |
| *Honey is sweet but the bee stings* | پھول میں کانٹا ہے |
| *Look before you leap* | پھونک پھونک کر قدم رکھو |
| *Little by little the bird builds its nest* | پھوئی پھوئی کر کے تالاب بھر جاتا ہے |
| *The patient hath more need of the physician than the physician of the patient* | پیاسا کنویں کے پاس جاتا ہے<br>کنواں پیاسے کے پاس نہیں آتا |
| *You cannot know wine by the barrel* | پیپے کو دیکھ کر شراب کے اچھا یا بُرا<br>ہونے کا اندازہ نہیں ہوتا |
| *Love is without law* | پیت کی ریت ہی نرالی ہے |
| *The belly teaches all sorts of mischiefs* | پیٹ بُری بلا |

| | |
|---|---|
| ***A bellyful's a bellyful whether it be meat or drink*** | پیٹ بھرنے سے مطلب ہے چکنی چپڑی ہو تو کیا رُوکھی سُوکھی ہو تو کیا |
| ***The stomach carries the feet*** | پیٹ سب کچھ کراتا ہے |
| ***The belly hath no ears*** | پیٹ کسی کی نہیں سنتا |
| ***The first breath is the beginning of death*** | پیدا ہوتے ہی موت کی تیاری شروع ہو جاتی ہے |
| ***Our birth made us mortal, our death will make us immortal*** | پیدا ہوئے توفانی بنے، مر جائیں گے تو لافانی ہو جائیں گے |
| ***Old age is sickness itself*** | پیرو صد عیب |
| ***Sow in the slop, sure of a crop*** | پیڑ بابل کے بونا اور امید آموں کی رکھنا |
| ***Ill sowers make ill harvest*** | پیڑ بوئے ببول کے، آم کہاں سے کھائے |
| ***All work and no play makes jack a dull boy*** | پیتے پیتے آدمی کولہو کا بیل بن جاتا ہے |
| ***Penny goes after penny, till peter has not any*** | پیسہ پیسہ کرکے قارون کا خزانہ خالی ہو جاتا ہے |
| ***Buyers want a hundred eyes; sellers none*** | پیسہ خرچ کرنے والا دیکھ بھال کر چیز خرید تا ہے |
| ***When money is taken, freedom's forsaken*** | پیسہ لیا نہیں اور غلام بنے |
| ***Money does not grow on trees*** | پیسے درختوں پر نہیں اگتے |
| ***Better short of pence than short of sense*** | پیسے سے عقل بڑی |
| ***Destiny will find out a way*** | پیش وہی آتی ہے جو کچھ پیشانی میں ہے |
| ***Don't cry before you are hurt*** | پیش از مرگ واویلا |
| ***A danger foreseen is half avoided*** | پیش بندی سے خطرہ ٹل جاتا ہے |

| | |
|---|---|
| *Every people hath its prophet* | پیغمبر سب جگہ ہوتے ہیں |

## ☆ت☆

| | |
|---|---|
| *History repeats itself* | تاریخ خود کو دہراتی ہے |
| ▪ *When things are at worst, they begin to mend*<br>▪ *The darkest hour is just before the dawn* | تاریکی کے ساتھ اجالا ہے |
| ▪ *It takes two to make a quarrel*<br>▪ *One hand does not clap* | تالی ایک ہاتھ سے نہیں بجتی |
| *Experience makes a ready man* | تجربہ انسان کو قابل بنادیتا ہے |
| *A ship should not be judged from the land* | تجربے سے ہی اصلیت کھلتی ہے |
| *Experience cannot be bought* | تجربہ مول نہیں ملتا |
| *Use the means, and God will give the blessing* | تجھ سے حرکت، مجھ سے برکت |
| ▪ *Physcian, heal thyself*<br>▪ *Dogs never go into mourning when a horse dies*<br>▪ *Sweep your own doorstep clean* | تجھ کو پرائی کیا پڑی، اپنی نبیڑ تو |
| *Presents keep friendship warm* | تحائف سے دوستی برقرار رہتی ہے |
| *They are welcome that bring* | تحائف لانے والوں کو ہمیشہ خوش آمدید |
| *Gifts break a rock* | تحفوں سے بڑے بڑے کام نکلتے ہیں |
| *Either win the horse or lose the saddle* | تخت یا تختہ |

| | |
|---|---|
| *Kit after kind* | تخمِ تاثیر، صحبت کا اثر |
| *Good luck reaches farther than long arms* | تدبیر سے تقدیر بڑی |
| *Man proposes, God disposes* | تدبیر کند بندہ، تقدیر زند خندہ (فارسی) |
| *Policy may be virtuous as well as vicious* | تدبیر نیک و بد دونوں طرح کی ہو سکتی ہے |
| *The balance distinguishes not between gold and lead* | ترازو میں سونا سیسہ ایک برابر |
| *He gives twice that gives in a thrice* | ترت دان، مہا کلیان |
| *Not to advance is to go back* | ترقی نہ کرنا گویا تنزلی ہے |
| *What is violent is not lasting* | تشدد لازمی طور پر عارضی ہوتا ہے |
| *A picture is a dumb poem* | تصویر خاموش نظم کی مانند ہوتی ہے |
| *Painted pictures are dead speakers* | تصویریں کیا ہیں گویا جان نہیں پر زبان ہے |
| *He that would right understand a man must read his whole story* | تصویر کے ہمیشہ دو رخ ہوتے ہیں |
| *Be sparing in praising and more so in blaming* | تعریف احتیاط سے، بُرائی اور بھی زیادہ احتیاط سے |
| *Applause is the beginning of abuse* | تعریف کے بعد گالیاں بھی ملتی ہیں |
| *Divide and rule* | تفرقہ ڈالو، حکومت کرو |
| *We shall play to live, not live to play* | تفریح زندگی کیلئے ہے زندگی تفریح کے لیے نہیں |
| *Fortune follows the more worthy* | تقدیر قابلیت کے ساتھ ہے |
| *There is no cure to bad luck* | تقدیر کے آگے تدبیر نہیں چلتی |
| *No one can withstand what is* | تقدیر کے پر جلتے ہیں تدبیر کے آگے |

| | |
|---|---|
| *decreed by heaven* | |
| *Pride hath a fall* | تکبر کاانجام ذلت ہے |
| *Nothing is more inventive than suffering* | تکلیف ایجاد کی ماں ہے |
| *A wound does not pierce the soul* | تلوار کا گھاؤ بھر جاتا ہے زُبان کا گھاؤ نہیں بھرتا |
| *Ill-wounds may be cured but not ill names* | تلوار کا گھاؤ بھر جاتا ہے، زبان کا نہیں بھرتا |
| *Wit and wisdom are like the seven stars, seldom to be seen together* | تمسخر اور دانشوری کا ساتھ شاذ و نادر ہی ہوتا ہے |
| *You must ask your neighbours it you shall live in peace* | تمہارا امن واماں تمہارے ہمسائیوں پر منحصر ہے |
| *Your bread is buttered on both sides* | تمہاری تو پانچوں گھی میں ہے |
| *You cannot prosper here* | تمہاری دال یہاں نہیں گلتی |
| *Without health life is not life, life is lifeless* | تندرستی کے بغیر زندگی نہ ہونے کے برابر |
| ▪ *Health is wealth*<br>▪ *Health is better than wealth* | تندرستی ہزار نعمت ہے |
| *A coward's fear can make a coward valiant* | تنگ آمد بجنگ آمد |
| *Poverty is a curse* | تنگ دستی بُری بلا ہے |
| *All griefs with bread are less* | تنگ دستی سب سے بڑی مُصیبت ہے |
| *Poverty is the sixth sense* | تنگ دستی عقل کو جلا دیتی ہے |
| *Every cloudy morning brings a clear evening* | تنگی بعد فراخی |
| *Courtesy commands* | تواضع سے توقیر بڑھتی ہے |

| | |
|---|---|
| *Never pleasure without repentance* | توبہ کے بغیر سکونِ قلب نہیں ملتا |
| *One hour in doing justice is worth a hundred in prayer* | تولہ بھر انصاف من بھر دُعا سے اچھا ہے |
| *An ounce of wisdom is worth a pound of wit* | تولہ بھر ہوشیاری ماشہ بھر عقل کے برابر ہے |
| *An ounce of prevention is better than a pound of cure* | تولہ علاج سے ماشہ پرہیز بہتر ہے |
| *Claw me and I will claw thee* | تو مجھے میں تجھے |
| ▪ *An empty vessels make much noise*<br>▪ *The noisy drum hath nothing in it but mere air* | تھوتھا چنا باجے گنا |
| *A little saving is no sin* | تھوڑا بچانا کوئی جرم نہیں |
| *Few words are best* | تھوڑا بول بے دھڑک بول |
| *Brevity is the soul of wit* | تھوڑا بول، موتی رول |
| *Add a little to a little, and there will be a great heap* | تھوڑا تھوڑا کر کے بہت ہو جاتا ہے |
| *Little griefs are loud, great griefs are silent* | تھوڑا مارا روئے، بہت مارا سوئے |
| *A little leak will sink a great ship* | تھوڑی بد احتیاطی بڑا نقصان کرتی ہے |
| *Burn not your house to fright away the mice* | تھوڑے فائدے کے لیے زیادہ نُقصان کرنا |
| *Every little helps* | تھوڑے کو حقیر نہ جانو |
| *Contented with your lot, you will live wisely* | تھوڑے میں راضی ہونے میں ہی زیادہ خوشی ہے، نہ آنے کی خوشی نہ جانے کا غم |
| *Dress slowly when you are in a hurry* | تیزی میں معاملہ بگڑ بھی جاتا ہے |

| *Oil and truth get uppermost* | تیل اور سچ اُبھرے پر اُبھرے |
|---|---|
| *Look which way the wind blows* | تیل دیکھو، تیل کی دھار دیکھو |
| *To cast oil into the fire is not the way to quench it* | تیل ڈالنے سے کہیں آگ بجھتی ہے |

| *When god says, today, the devil says tomorrow* | ٹال مٹول کام شیطان کا |
|---|---|
| *Procrastination brings loss, delay danger* | ٹال مٹول نقصان دہ اور تاخیر خطرناک |
| *Procrastination is the thief of time* | ٹال مٹول وقت کا چور |
| *Don't harm others by underhand means* | ٹٹی کی آڑ میں شکار مت کھیلو |
| *Set a thief to catch a thief* | ٹھگ ہی جانے ٹھگ کے ٹھکانے |
| *Failure teaches success* | ٹھوکر کھا کر عقل آتی ہے |
| *A broken sack will hold no corn* | ٹوٹے گھڑے میں پانی نہیں ٹھہرتا |
| *Broken sacks will hold no corn* | ٹوٹے ہوئے دِل پہلے کی طرح نہیں جڑتے |
| *A soft answer turneth away wrath* | ٹھنڈا لوہا گرم لوہے کو کاٹتا ہے |
| *Experience is the best teacher* | ٹھیس لگے، بدھ بڑھے |
| *A crooked stick has a crooked shadow* | ٹیڑھی لکڑی کا سایہ بھی ٹیڑھا |
| *A cat has nine lives* | ٹیڑھے کو گھن بھی نہیں لگتا |

| What greater crime than loss of time | ثواب نہ عذاب، کر ٹوٹی مفت میں |
| --- | --- |

☆ ج ☆

| Providence is always on the side of the big battalions | جاکو ڈنڈا، جاکو گائے، مت کرو کوئی ہائے ہائے |
| --- | --- |
| ▪ Whom god will help, no man can hinder<br>▪ Threatened men long live | جاکو راکھے سائیاں، مار نہ سکے کوئی |
| A sleeping fox catches no poultry | جاگتا پائے، سونے والا کھوئے |
| ▪ Life is precious<br>▪ Life is better than bags of gold | جان بچی سو لاکھوں پائے |
| Let life go if honour remains | جان جائے، پر ایمان نہ جائے |
| You take more care of your shoe than your foot | جان سے زیادہ جائیداد کی خبر گیری |
| ▪ Death day is doomsday<br>▪ Dead men are of no family and are akin to none | جان ہے تو جہان ہے |
| Wonder is the daughter of ignorance | جاہل آدمی ہی ہر چیز کی طرف منہ پھاڑ کر دیکھتا ہے |
| Do not talk arabic in the house of a moor | جاہل سے عالمانہ باتیں کرنا فضول |
| The foolish seek for wealth, the wise for perfection | جاہل طلب کرتا ہے مال اور عاقل کمال |
| Custom is the guide of the ignorant | جاہل لکیر کے فقیر ہوتے ہیں |
| He that knows nothing doubts nothing | جاہل ہر بات پر یقین کر لیتا ہے |

| | |
|---|---|
| *He that knows least presumes most* | جاہل ہی خود کو عالم سمجھتا ہے |
| *Worthy things happen to the worthy* | جاہ و مرتبہ اللہ اُنہیں کو دیتا ہے جو اس کے لائق ہوں |
| ▪ *He that lost his credit, is dead to the world*<br>▪ *A good name is better than riches* | جائے لاکھ، رہے ساکھ |
| *Beware of him who regards not his own reputation* | جب اپنی اُتار لی تو دوسرے کی اتارتے کیا دیر لگتی ہے |
| *When the belly is full, the bones would have rest* | جب پیٹ بھرا ہوا ہو تو کام کرنے کو دل نہیں چاہتا |
| *The pot boils, friendship lives* | جب پیسہ ہو تو کوئی دوست یار |
| *Till death all is life* | جب تک جیئیں، تب تک جیون |
| ▪ *No longer foster, no longer friend*<br>▪ *When good cheer is lacking, the friends will be packing* | جب تک رکابی میں بھات، تب تک تیرا میرا ساتھ |
| ▪ *Hope lasts with life*<br>▪ *While there is life, there is hope* | جب تک سانس، تب تک آس |
| *A blot is no blot until it be hit* | جب تک عیب پوشیدہ، عیب نہیں |
| *All things are good untried* | جب تک واسطہ نہ پڑے سبھی اچھے ہیں |
| *When the sky falls, we shall catch the larks* | جب دادا مریں گے تب بیل بٹیں گے |
| *Where there is no love, all are faults* | جب دل میں محبت نہ رہے تو خوبیاں بھی عیب ہو جاتی ہیں |

| | |
|---|---|
| ***Better give the wool than the whole sheep*** | جب سارا جاتا دیکھیے تو آدھا دیجئے بانٹ |
| ***Some are atheists only in fair weather*** | جب سر پر پڑتی ہے تو منکروں کو بھی اللہ یاد آجاتا ہے |
| ***When fortune smiles on thee, take the advantage*** | جب قسمت یاوری کرے تو اس سے فائدہ اُٹھاؤ |
| ***Birth is much; breeding is more*** | جبلی خصلت پر تربیت سونے پر سہاگہ ہوتی ہے |
| ***Nothing can be made out of nothing*** | جب کچھ ہے ہی نہیں تو نکلے گا کیا؟ |
| ***Well beaten cries as much as badly beaten*** | جب مار پڑی تو مکوں کیا اور لاتوں کیا |
| ***When love cools, our faults are seen*** | جب محبت کا خمار اُترتا ہے تو سب عیب ظاہر ہونے لگتے ہیں |
| ***We begin not to live till we are fit to die*** | جب موت قریب آتی ہے تب ہمیں ہوش آتا ہے |
| ***Fair exchange is no robbery*** | جب میاں بیوی راضی تو کیا کرے گا قاضی |
| ***The higher up, the greater fall*** | جتنا اونچا ہوگا اتنے ہی زور سے گرے گا |
| ***A great city is a great solitude*** | جتنا بڑا شہر، اتنی ہی بڑی تنہائی |
| ***The more foolish a man is, the more insolent does he grow*** | جتنا بے وقوف، اتنا ہی گُستاخ |
| ***The boughs that bear most hang lowest*** | جتنا پھلے، اتنا جھکے |
| ▪ ***Little fellows are often great wits***<br>▪ ***Little pitchers have big ears***<br>▪ ***A little sheep will sink a*** | جتنا چھوٹا، اتنا ہی کھوٹا |

| | |
|---|---|
| *great ship* | |
| *The younger brother hath the more wit* | جتنا چھوٹا اتنا ہی سمجھدار |
| *Talk much, err much* | جتنا زیادہ بولو گے اتنی زیادہ غلطیاں کرو گے |
| *Understake no more than you can perform* | جتنا کر سکو اتنا ہی ہاتھ میں لو |
| *The worse things are, the better they are* | جتنا کسی بات کو بُرا سمجھو اس کا نتیجہ اتنا ہی اچھا ہوتا ہے |
| ▪ *The deeper the well, the sweeter the water*<br>▪ *The more the sweat the more the reward*<br>▪ *A small sum will serve to pay a short reckoning* | جتنا گڑ ڈالو گے اتنا ہی میٹھا ہو گا |
| *There's safety in numbers* | جتنی تعداد زیادہ اتنا خطرہ کم |
| *Cut your coat according to your cloth* | جتنی چادر دیکھو اتنے پاؤں پھیلاؤ |
| *Let not your expenditure exceed your income* | جتنی چادر دیکھئے اتنے پاؤں پساریئے |
| *Ask thy purse what thou shouldst buy* | جتنی چادر ہو اتنے ہی پاؤں پھیلاؤ |
| *Reputation is commonly measured by the acre* | جتنی دولت اتنی شہرت |
| *More coin, more care* | جتنی دولت، اتنی مصیبت |
| *Care follows increasing wealth and the desire for greater things* | جتنی دولت اتنی ہی زیادہ ہوس اور فکر |
| *The more cost, the more honour* | جتنی زیادہ تکلیف اتنی زیادہ عزت |
| *A great fortune is a great slavery* | جتنی زیادہ دولت، اتنی ہی بڑی غلامی |

| | |
|---|---|
| *A great reputation is a great charge* | جتنی زیادہ شہرت، اتنی ہی بڑی ذِمہ داری |
| *The longer we live, the more strange sights we see* | جتنی زیادہ عمر اتنے ہی زیادہ دُکھ |
| *They that live longest see most* | جتنی عمر اتنا تجربہ |
| *Nothing comes out of a sack but what is put into it* | جتنی محنت کی تھی اتنا ہی صلہ ملے گا |
| *The fewer, the better cheer* | جتنے آدمی کم اتنا ہی کھانے کو زیادہ |
| *Life is service of sorrows* | جتنے دم اتنے غم |
| *Many men, many winds* | جتنے لوگ اُتنی آراء |
| ▪ *Many men, many words*<br>▪ *Many men, many mouths*<br>▪ *So many men, so many opinions* | جتنے منہ، اتنی باتیں |
| *All the roads lead to Rome* | جتھے دی کھوتی اُتے آن کلوئی |
| *Absence sharpens love* | جدائی آگ کو بھڑکا دیتی ہے |
| *Who hath God, hath all* | جدھر رب، اُدھر سب |
| *Daring serves as a wall* | جرات بڑے کام کی چیز ہے |
| *It is a fraud to conceal a fraud* | جُرم کو چھپانا بھی جرم ہے |
| *That which two will takes effect* | جس بات کا دو ارادہ کرلیں وہ ہو کر رہے گی |
| *The wearer alone knows where the shoe pinches* | جس تن لاگے سو تن جانے |
| *Bite the hand that feeds one* | جس تھالی میں کھانا اُسی میں چھید کرنا |
| *All is fine that is fit* | جِس چیز سے اپنا مطلب نکلے وہی جائز ہے |
| *Where love is, there is the* | جس چیز سے محبت ہو آنکھ اسی پر لگی رہتی ہے |

| *eye* | |
|---|---|
| ***As the twig's bent, the tree's inclined*** | جس طرف شاخیں جھکیں درخت بھی اسی طرف جھک جاتا ہے |
| ***The less the temptation, the greater the sin*** | جس قدر ترغیب کم اتنا ہی گناہ زیادہ |
| ***The older the blood, the less the pride*** | جس قدر قدیم خاندان اتنا ہی کم غرور |
| ***A well-filled belly does not believe in hunger*** | جس کا پیٹ بھرا ہو وہ بھوک کی تکلیف کیا سمجھے |
| ***Right is might*** | جس کا حق اسی کا زور |
| ***Put the saddle on the right horse*** | جس کا قصور ہو اسے پکڑو |
| ***Every man doth his business well*** | جس کا کام اسی کو ساجھے اور کرے تو ٹھینگا باجے |
| ***Praise the bridge which carry you through*** | جس کا کھانا اسی کا گانا |
| ***The axe goes to the wood where it borrowed its helve*** | جس کا کھانا اس پر غرانا |
| ***Every man praises the bridge he passes over*** | جس کا کھائے اسی کا گائے |
| ***Business neglected, business lost*** | جس کام میں غفلت کی، گیا |
| ***What cannot be cured, must be endured*** | جس کا نہیں چارا، وہ جائے گا سہارا |
| ***Offer not the pear to him that gave the apple*** | جس کو ضرورت نہیں اس کو دینے کا کیا فائدہ؟ |
| ***A full purse makes the mouth to speak*** | جس کو کوٹھی دانے اس کے دیوانے بھی سیانے |
| ***A loss which is not known is not loss*** | جس کی پرواہ نہ کی جائے نقصان نہیں |
| ***Everyone is kin to the rich man*** | جس کی جیب میں پیسہ اس کے سب |

| | |
|---|---|
| ***Unminded, unmourned*** | جس کی زندہ ہوتے ہوئے قدر نہیں اُس کا مرنے پر رنج کیسا؟ |
| ***A good name is the best decoration*** | جس کی ساکھ اُس کی کیا پوشاک |
| ***What ever the mind thinks the tongue speaks*** | جس کی فکر اُسی کا ذکر |
| ▪ ***Might is right***<br>▪ ***Might makes right*** | جس کی لاٹھی اُس کی بھینس |
| ***He that hath too many irons in the fire, some of them will cool*** | جس کے پاس بہت کام ہوں گے کوئی نہ کوئی بگڑے گا |
| ***They may sit in the chair who have malt to sell*** | جس کے پاس کچھ ہو اس کی ہی پوچھ ہوتی ہے |
| ***Only the wearer knows where the shoe pinches*** | جِس کے پیر نہ پھٹی بوائی، وہ کیا جانے پیڑ پرائی |
| ***A full purse never lacks friends*** | جس کے ساتھ ڈوئی، اس کے سب کوئی |
| ***The stone that lieth not in your way need not offend you*** | جِس گاؤں نہیں جانا اُس کا راستہ دیکھنے سے غرض؟ |
| ***Where bees are, there's honey*** | جس گھر میں بیری ہو وہاں پتھر تو آتے ہیں |
| ***A full purse makes the mouth speak*** | جِس کے گھر میں دانے اُس کے پاگل بھی سَیانے |
| ***Bodily labour earns not much*** | جِسمانی مشقت سے زیادہ پلے نہیں پڑتا |
| ***Body clothes soul*** | جسم روح کا لباس ہے |
| ***Your body is an almanac*** | جسم سے آدمی کی عمر کا پتہ چل جاتا ہے |
| ***He who cannot hide his own shame does not conceal another*** | جس نے اپنی اُتار لی وہ دوسروں کی نہیں دیکھتا |

| | |
|---|---|
| ▪ *Bashfulness is an enemy of success*<br>▪ *Modest dogs miss much meat* | جس نے کی شرم،اُس کے پھوٹے کرم |
| *Do not kick the ladder by which you climbed* | جس ہنڈیا میں کھاؤاسی میں چھید نہ کرو |
| *Cast not dust into the well that gives you water* | جِس ہنڈیا میں کھائےاسی میں چھید کرے |
| ▪ *What God will, no frost can kill*<br>▪ *Whom god keeps, no frost can kill* | جسے اللہ رکھے،اس کون چکھے |
| *Fair is not fair but that which pleaseth* | جسے پیا چاہے وہی سہاگن |
| *Blood is thicker than water* | جگر جگر ہے،دگر دگر ہے |
| *Put your finger into the fire, and then say it was your misfortune* | جلتی آگ میں کھودنااور پھر قسمت کو کوسنا |
| *Rashness is not valour* | جلد بازی اور بہادری میں فرق ہے |
| ▪ *Soon ripe, soon rotten*<br>▪ *A man at sixteen will prove a child at sixty*<br>▪ *Early ripe, early rotten* | جلدی پکا،جلدی سڑا |
| *Allow time and moderate delay* | جلدی کا کام خراب ہوتا ہے |
| ▪ *Hasty climbers have sudden falls*<br>▪ *The hasty hand catches frog for fish*<br>▪ *A hasty man never wants woe* | جلدی کام شیطان کا (دیر کا کام رحمان کا) |
| *Marry in haste and repent at leisure* | جلدی کا نتیجہ ندامت ہے |

| | |
|---|---|
| *Quick and well do not go together* | جلدی میں کام اچھا نہیں ہوتا |
| ▪ *One man, no man*<br>▪ *Union is strength* | جماعت سے کرامت ہے |
| *Beauty without grace is a violet without smell* | جمال بے کمال پھول بے بُو کی مانند ہے |
| *Gold goes in at any gate, except heaven's* | جنت کے سوا اور سب در زر سے کھل سکتے ہیں |
| *The body is well but the purse is sick* | جنہیں بھوک لگتی ہے انہیں کھانے کو نہیں ملتا |
| *New lords, new laws* | جو آتا ہے اپنا ہی سِکہ چلاتا ہے |
| *All the wit in the world is not in one head* | جو اپنے آپ کو دنیا میں سب سے عقل مند سمجھے وہ بے وقوف ہے |
| *That is well spoken that is well taken* | جو اچھی لگے وہی بات اچھی |
| *All is good that God sends us* | جو اللہ کرتا ہے اچھا کرتا ہے |
| *Gambling and lying go together* | جوا اور جھوٹ ساتھ ساتھ |
| *Youth lives on hope, old age on rememberance* | جوان اُمید پر اور بوڑھے بیتے دنوں کی یاد پر جیتے ہیں |
| *Young men think old men fools* | جوان بوڑھوں کو الو سمجھتے ہیں |
| *Better an old man's darling than a young man's slave* | جوان کی غلام ہونے سے بوڑھے کی محبوبہ ہونا بہتر |
| *The death of youth is a ship-wreck* | جوان مرگ جہاز کی غرقابی |
| *Young men may die, old men must* | جوان مریں یا نہ مریں بوڑھے موت سے بچ کر کہاں جائیں گے |
| *A young idler, an old beggar* | جوانی میں آوارہ، بڑھاپے میں فقیر |

| | |
|---|---|
| *A growing youth has a wolf in his stomach* | جوانی میں بھوک زیادہ لگتی ہے |
| *He who cooks poison, poison shall he eat* | جو بوؤ گے وہی کاٹو گے |
| *The more noble, the more humble* | جو جتنا نیک ہوتا ہے اتنا ہی حلیم ہوتا ہے |
| *He plays well who wins* | جو جیتے وہی کھلاڑی |
| *The higher up, the greater the fall* | جو چڑھے گا، سو گرے گا |
| *What the eye does not admire, the heart does not desire* | جو چیز آنکھ کو نہیں بھاتی اس کو دل بھی نہیں چاہتا |
| *What is to some sad and bitter, may seem to others particularly sweet* | جو چیز تجھے ایک آنکھ نہیں بھاتی وہی مجھے نعمت ہے |
| *That which is sown in the soil becomes the property of the soil* | جو چیز جس کو دے دی، وہ اُسی کی ہو گئی |
| *Everyone talks of what he loves* | جو دِل کو بھائے وہی زبان پر آئے |
| *The countenance is the index of the mind* | جو دل میں ہوتا ہے چہرہ اس کو ظاہر کر دیتا ہے |
| *A merry heart makes a cheerful countenance* | جو دل میں ہوتا ہے وہی چہرے سے نظر آ جاتا ہے |
| ▪ *What the heart thinks, the tongue clings*<br>▪ *What the heart thinketh, the tongue speaketh*<br>▪ *The wish is father to the thought*<br>▪ *Speech is the picture of the mind*<br>▪ *What is in the pot will* | جو دل میں ہو وہی زبان پر /<br>جو دل میں ہوتا ہے وہی زبان پر آتا ہے /<br>جو دل میں ہو گا سو زبان پر آئے گا |

اختلاف مصدر کے علامتی حرف ''نا''( اُردو میں )اوراسی طرح دنیا کی دوسری زبان میں جو علامتِ مصدر ہے، وہ اس اختلافی معنویت کو آشکار کرتی ہے۔ علامتِ مصدر وہ بنیادی اختلاف ہے جو محاورے اور روزمرے کے مابین وقوع پذیر ہوتا ہے، کیوں کہ کوئی محاورہ ایسا نہیں ہوتا، جو علامتِ مصدر نہ رکھتا ہو اور یہ ایک ایسی علامت ہے، جو محاورے کو روزمرے سے علیحدہ اور منفرد حیثیت عطا کرتی ہے- دونوں کے مابین لفظی تغیرات میں امتیازی وصف محاورے میں موجود حرفِ مصدر یا علامتِ مصدر کو حاصل ہوتا ہے، جب کہ محاورے اور روزمرے کے درمیان دوسری تفاوت جو معنوی سطح پر رونما ہوتی ہے، وہ یہ ہے کہ محاورے میں الفاظ یا الفاظ کا مجموعہ اپنے غیر حقیقی یا اصلاحی معنویت میں مستعمل ہوتا ہے، جب کہ روزمرے میں اس کے الفاظ کی جو ترکیب معنویت مرتب اور متعین ہوتی ہے، وہ لغت کے عین مطابق ہوتی ہے- روزمرے میں بے معنی یا مہمل الفاظ بھی وارد ہوتے ہیں، جب کہ محاورے میں مہمل یا بے معنی الفاظ یا الفاظ کا مجموعہ موجود نہیں ہوتا۔ ہر لفظ ایک معنوی پیکر ہوتا ہے، وہ کسی خاص معنوی مفہوم کو اجاگر کرتا ہے اور اُس محاورے کے تناظر میں ڈھل کر کسی مخصوص معنویت کا حامل بن جاتا ہے جو محاورے کے معنوی قرینے کو ایک تناظر عطا کرتی ہے۔

روزمرے اور محاورے کی طرح لسانیاتی قواعد کی کچھ دیگر اصطلاحیں بھی محاورے کے ساتھ معنوی اشتراک رکھتی ہیں اور کچھ معنوی اختلاف کی حامل بھی ٹھہرتی ہیں۔ مثال کے طور پر ضرب المثل اور کہاوت دو ایسی اصطلاحیں ہیں، جن کو اکثر و بیشتر لسانیات کی کتابوں میں محاورے کا مترادف قرار دیا جاتا ہے- حالانکہ جیسے محاورہ، روزمرے کے

مقابلے میں ایک علیحدہ معنویت، اپنے ظاہری خدوخال میں مختلف پیکر اور معنوی سطح پر اپنی داخلی مظاہر میں معنی کی ایک بالکل منفرد اور نئی دنیا کا حامل ہوتا ہے، بالکل اسی طرح ضرب المثل اور محاورے کے مابین بھی کہیں لفظ کا معنوی اشتراک موجود بھی ہو سکتا ہے، لیکن بنیادی طور پر اِن اصطلاحوں کے مابین ایک ایسا باریک معنوی اختلاف موجود ہوتا ہے۔ جو اِن تراکیب اور اصطلاحوں کو اپنے اپنے معنی کے خدوخال متعین کرنے میں معاون ہوتا ہے اور ایک دوسرے سے ان کو مختلف معنوی ماحول میں دریافت کرتا ہے۔

ضرب المثل عربی زبان کا لفظ ہے، جس کے مترادفات دنیا کی دوسری زبانوں میں بولے جاتے ہیں۔ اُردو زبان میں ضرب المثل، اکھان اور کہاوت ایک دوسرے کے مترادف ہم معنی اصطلاح کے طور پر مروج ہیں، جب کہ پشتو میں اس کے لیے ''متل'' کی اصطلاح مروج ہے۔ ضرب المثل لفظوں کا وہ مجموعہ ہے جو ہمارے بزرگوں کے تجربات، ان کے فکری یا معنوی احساسات، ان کی زندگی میں گزرنے والے واقعات یا ان کی زندگی میں رونما ہونے والے اُن سانحات کی کہانی کو دو یا دو سے زائد الفاظ کے ایک ایسے ترکیب ماحول میں مرتب کرتے ہیں، جس میں مصدر یا افعال کی تجربات اور مشاہدات تخلیقی آہنگ سے مرتب ہو کر صدیوں کا سفر کرتے ہوئے ہماری تہذیبی، فکری اور لسانی زندگی کا ایسا لازمہ قرار پاتی ہے، جس کے اندر ہمیں عوامی ذہانت اور اسلاف کی زندگیوں کے وہ دانش مندانہ رویے دکھائی دیتے ہیں کہ اُس سے کہاوت، ضرب المثل یا ''متل'' اپنا تخلیقی اظہار پاتی ہے۔

اس ضمن میں شان الحق حقی رقم طراز ہیں کہ:

"ضرب الامثال عوامی سطح پر پیدا ہوتی ہیں۔ان میں عوامی فطانت سمائی ہوتی ہے اور عوامی زندگی کی جھلک نظر آتی ہے۔خوبی یہ ہے کہ پھر خواص بھی ان ہی مثلوں اور کہاوتوں کو برتتے ہیں اور اپنا لیتے ہیں۔اگرچہ وہ اکثر ان کے اپنے ماحول یا معاشرے سے تعلق نہیں رکھتیں۔نہ صرف امثال بلکہ الفاظ تلفظ، محاورے وغیرہ کے معاملے میں بھی عوام کے آگے خواص کی زیادہ نہیں چلنے پاتی"

اور افتخار عارف کے مطابق:

"ضرب الامثال بالعموم عوامی ذہانت کی امین ہوتی ہیں اور ان کے پیچھے صدیوں کی دانش کارفرما ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ انہیں زبان کی زینت اور زیور تصور کیا جاتا ہے اور تحریر و تقریر میں رنگارنگی اور ندرت پیدا کرنے کے لیے ان کا استعمال ناگزیر ہوتا ہے"

محاورے اور ضرب المثل میں جو مشترک آہنگ پایا جاتا ہے، وہ اُس دانش، حکمت، دانائی یا اس ذہنی اور فکری استعداد کا وہ قرینہ ہے، جو زندگی کے تجربے سے پھوٹتا ہے، لیکن مختلف صورتیں اور شکلیں اوڑھنے کے بعد یہ ایسی ترکیبی صورتیں اختیار کرتا ہے کہ زبان کے اصطلاح پیکر میں اُس کا نیا آہنگ یا نیا نام سامنے آتا ہے۔

ضرب المثل ہو یا محاورہ اس میں ہمارے بزرگوں کے تجربات، زندگی کی دانش کے ساخت باہم آمیخت ہو کر ان کے مشاہدے اور تجربے کو ایک ایسی ترکیبی صورت میں اجاگر کرتے ہیں، جو کہیں کہاوت کا نام پاتی ہے اور کہیں اُس دانائی اور حکمت کو محاورے کا نام دیا جاتا ہے۔اب ان دونوں اصطلاحوں کے مابین جو ربط اور علاقہ موجود ہے، وہ دانش، زندگی کے تجربے یا مشاہدے سے مستعار وہ روح اور فکر نچوڑ ہے جو صدیوں پہلے اسلاف

نے اپنے تجربات کی روشنی میں الفاظ کے پیکر میں متشکل کیا تھا لیکن اب انہیں جو صورتیں میسر آئی ہیں، وہ ان کے معنوی خدوخال، اصطلاحی رویوں اور ظاہری ناموں کو متشکل کرتی ہیں۔

اگر کوئی ترکیب، مصدر، علامتِ مصدر، افعال اور اس کی مختلف صورتوں کے ساتھ وضع ہوتی ہے، تو وہ محاورہ ہے اور اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے حقیقی معنی کے بجائے غیر حقیقی معنی میں مستعمل ہو، جب کہ ضرب المثل لفظوں کا وہ مجموعہ ہے، جو اسلاف کی زندگی کے دانش مندانہ تجربے، مشاہدے اور رویے اور تجربے سے مستفید ہوتا ہے اور اس میں زندگی کی حقیقی رعنائی کا ایک ایسا پہلو ہمارے سامنے آتا ہے، جو نفسیاتی، سماجی، فکری، تہذیبی، تاریخی اور انسانی تجربات اور اِس پر رونما ہونے والے مذہبی مظاہر اور رویوں سے متشکل ہوتا ہے۔

محاورے اور کہاوت میں جو مشترک رویہ بنیادی طور پر سامنے آتا ہے، وہ یہ ہے کہ دونوں کے پیچھے اسلاف کا کوئی دانش مندانہ رویہ، زندگی کا کوئی تجربہ، مشاہدہ اور پہلو متشکل ہوتا ہے۔جو آنے والی نسلوں کے لیے رہبری اور رہنمائی کا مینارۂ نور بن سکتا ہے اور جس کے پیچھے انسان یا انسانوں کی ایک جماعت کا تجربہ، گہرے مشاہدے اور ان کی فکری معنویت کے جِلو میں سامنے آتا ہے۔ کہاوت لفظوں کی ایسی ترکیب کا نام ہے، جس میں ایک پورا جملہ موجود ہوتا ہے۔ ہر محاورہ جملہ نہیں ہوتا وہ لفظوں کا مجموعہ ہوتا ہے، جو عام صورتوں میں علامتِ مصدر پر ختم ہوتا ہے اور اس مصدر کی پوری گردان ممکن ہوتی ہے ۔ مثلاً غم کھانا، وہ غم کھاتا ہے، وہ غم کھا رہا ہے، وہ غم کھائے گا وغیرہ، جبکہ ضرب الامثال میں

گردان کی اجازت نہیں ہوتی۔ضرب المثل اپنے اندر پوری معنویت رکھتی ہے، وہ مرکبِ تام اور مرکبِ مفید ہوتا ہے، وہ ایک ایسا مکمل جملہ ہوتا ہے، جس کے اندر اس جملے کی تمام معنویت متشکل ہوتی ہے۔

ڈاکٹر سیفی پریمی نے اس کی وضاحت ان الفاظ میں کی ہے:

''اصل میں ضرب المثل ایک جملہ تامہ ہوتا ہے اور اپنا ذاتی مفہوم ادا کرنے کے لیے کسی دوسرے جملے یا عبارت کا محتاج نہیں ہوتا''

''محاورہ جملہ نہیں ہوتا، یہ اپنی ذات میں اپنے معنی کی کشید میں تو معاونت کرتا ہے، لیکن کسی بھی رویے اور حوالے سے پوری کیفیت کو سامنے نہیں لاتا۔ محاورہ ہر زبان کا ایک لازمی جزو ہوا کرتا ہے''

محاورہ زبان کے مختلف استعمالات میں اپنی افعالی صورتوں کو بدلتا رہتا ہے یعنی جملے میں استعمال کرنے سے محاورے کی علامتِ مصدر، جملے کی مناسبت کے ساتھ افعال اور اس کی صورتیں تبدیل کرتی ہیں، جبکہ کہاوت کو جب آپ اس کے رویوں میں استعمال کرتے ہیں، تو وہ کسی طور بھی لفظی تغیر و تبدل قبول نہیں کرتی۔ اگر آپ اس میں کسی نوعیت کی توڑ پھوڑ یا شکست وریخت کے عمل کو روا رکھتے ہیں، تو اُس کی ساری معنویت توڑ پھوڑ کا شکار ہو جاتی ہے اور یہ ٹوٹ پھوٹ اِس کے داخلی اور خارجی نظام کو اس کی معنویت سے بہت دور لے جاتی ہے۔ لہٰذا زبان اور زبان کے استعمالات میں کہاوت کو من و عن استعمال کیا جاتا ہے۔ اس میں کسی طرح کے لفظی تغیر و تبدل کو دخل حاصل نہیں ہوتا''

ڈاکٹر گوپی چند نارنگ نے یہ لکھا ہے کہ:

"محاورہ کلام کا جزو بن کر اس میں جذب ہو جاتا ہے۔ کہاوت میں یہ قابلیت نہیں ہے"
محاورے اور ضرب المثل میں بنیادی طور پر خاصا فرق پایا جاتا ہے، تاہم بعض محاورات اور ضرب الامثال ایسی ہیں، جن میں لفظی سطح پر سوائے مصدر کے کسی طرح کی کوئی تبدیلی رونما ہوتی دکھائی دیتی۔ مثلاً پشتو میں ایک محاورہ ہے "دہ پیخے نہ تیختہ کول" آئی (بلا) سے (بھاگ جانا) "دہ پیخے نہ تیختہ نشتہ" ضرب المثل ہے، لیکن اس سے "نشتہ" (نہیں) کو ہٹا کر "کول" ڈالنے سے (جو مصدر ہے) محاورہ بن جاتا ہے، اس مصدر نے محاورے اور کہاوت یا ضرب المثل کے اندر بنیادی حدِ فاصل یا اختلافی لکیر ہی کھینچ دی ہے۔ بعض کہاوتیں محاورہ ہو سکتی ہیں، لیکن اس میں مصدر کی شمولیت بنیادی شرط ہے۔ اگر کہاوت میں مصدر شامل ہے تو وہ کہاوت نہیں ہے، بلکہ محاورہ ہے اور بعض محاورات سے اگر علامتِ مصدر کو حذف کر دیا جائے تو جو باقی رہ جاتی ہے، وہ کہاوت ہوتی ہے، محاورہ نہیں ہوتا۔

تلمیح بھی ایک ایسی ترکیب کا نام ہے جو ایک، دو یا دو سے زائد لفظوں پر مشتمل ہوتی ہے، لیکن اُن دو یا دو سے زائد لفظوں کے تناظر یا پسِ منظر میں کوئی تاریخی واقعہ، کردار، کوئی سانحہ یا رسم رواج مذکورہ ہوتا ہے۔ ایک دو لفظوں کے بولنے یا سن لینے سے وہ تاریخی یا نیم تاریخی واقعہ جو تاریخ کے کسی قدیم زمانے میں، کسی شخصیت یا کسی رسم رواج سے متعلق ہوتا ہے، فوراً ہماری نگاہوں کے سامنے آجاتا ہے۔ تلمیح دراصل ہمارے بزرگوں کے قدموں کے وہ نشان ہیں، جن پر ہم اُلٹے قدم چلتے ہوئے، اُس واقعے تک پہنچ جاتے ہیں۔ زبان میں تلمیح کی اہمیت بہت بنیادی ہوتی ہے۔ ہر زبان کی تلمیحات اس زبان کی تہذیب،

ماضی، کلچر اور اس کی قوم کے اسلاف کی زندگیوں سے پھوٹتی ہیں۔

مولوی وحید الدین سلیم کے نزدیک:

''اگر کسی زبان کی تلمیحات بغور مطالعہ کی جائیں، تو ان سے اس زبان کے بولنے والوں کے گذشتہ واقعات اور تاریخ پر روشنی پڑتی ہے۔ ان کے مذہبی عقائد، ان کے اوہام، ان کے معاشرتی حالات اور ان کی رسوم اور مشاغل معلوم ہوتے ہیں۔ کسی قوم نے جس طرح تمدنی منزلیں رفتہ رفتہ طے کی ہیں اور جو تبدیلیاں اس کی زندگی میں یکے بعد دیگرے ہوتی رہی ہیں، اس کی زبان کی تلمیحات کے مطالعہ سب نظر کے سامنے آجاتی ہیں''

تلمیح اور محاورے میں معنوی ربط اور علاقہ تو موجود ہوتا ہے کہ دونوں کے پسِ منظر میں کوئی واقعہ، سانحہ، کوئی حکمت اور دانائی کی بات یا کوئی رسم و رواج اور طرزِ زندگی کا کوئی پہلو یا کوئی مذہبی قصہ یا کوئی متھ یا دیومالائی صورت موجود ہوتی ہے، لیکن دونوں کا خارجی پیکر یا پیٹرن ایک دوسرے سے مختلف ہوتا ہے۔ تلمیح اور محاورے کو ان کے ظاہری اور خارجی پیکر یا اوصاف کی بنا پر بآسانی علیحدہ کیا جا سکتا ہے دونوں کے درمیان Combination بھی موجود ہو سکتا ہے۔ یعنی کوئی محاورہ تلمیح محاورہ بھی ہو سکتی ہے، لیکن دونوں اپنے اپنے معنوی پسِ منظر ایک ہونے کے باوجود دونوں ایک نہیں ہوتے، بلکہ یہ دونوں اصطلاحیں مختلف ہیں اور دونوں اپنے اپنے معنوی دائرہ ہائے کار مرتبہ کرتی ہیں۔ دونوں کا ایک علیحدہ علیحدہ خارجی پیکر ہے، لیکن جو چیزیں محاورے کے لیے لازمی ہوتی ہیں، ان میں ایک تو یہ ہے کہ الفاظ کی جو ترکیب ہوتی ہے اور ان کا جو معنوی آہنگ ہوتا ہے، وہ مجازی ہوتا ہے۔ دوسرا یہ کہ وہ اہلِ زبان کے قواعد کے مطابق ہوتا ہے، جب کہ تلمیح کے لیے اُس زبان کے

قواعد کی پابندی ضروری نہیں ہے- وہ دوسری زبان سے سفر کرتی آتی ہے۔ مثلاً اُردو، پنجابی، سندھی، بلوچی یا پاکستان کی دیگر زبانوں میں تلمیحات کا جو نظام ہے، وہ عربی عجمی معاشرے سے مسلمانوں کے ساتھ سفر کرتا ہوا یہاں تک پہنچا ہے۔ پشتون تہذیب اور زبان کی زیادہ تر تلمیحات عربی اور فارسی کی وساطت سے پشتو میں مروج ہوئیں۔ اسی طرح اُردو اور پاکستان کی دیگر زبانوں میں بھی تلمیح کا فکری تناظر اسی طرح مرتب ہوتا ہے، لیکن محاورے میں دوسری زبانوں سے اخذ و استفادے کے باوجود ہر زبان کا اپنا ایک فکری کینوس ہوتا ہے، جس پر وہ زبان قوم یا تہذیب جس سے وہ محاورہ متعلق ہوتا ہے، ان کی زندگی کے مختلف رنگوں کو اپنے رسم و رواج، مذہبی تصورات، سیاسی، فکری اور سماجی رویوں کے تناظر میں مرتب کرتا ہے۔

تلمیح کی طرح ترکیب بھی محاورے کے ساتھ معنوی ربط بھی رکھتی ہے اور ظاہری اور لفظی اختلاف بھی۔ دراصل ترکیب ایک ایسی اصطلاح ہے، جس میں دو یا دو سے زیادہ لفظوں کو کسی حوالے سے باہم مربوط کیا جاتا ہے- مثلاً بعض اوقات مضاف اور مضافِ الیہ کو حرفِ اضافت کی مدد سے جوڑ دیا ہے، بعض اوقات صفت اور موصوف کو حرفِ اضافت کے تناظر میں باہم جوڑ کر ایک ترکیب بنائی جاتی ہے- بیشتر پاکستانی زبانوں کی ترکیب سازی کے عمل میں فارسی کی تراکیب کے نظام کے اثرات بے پناہ ہیں، بلکہ برصغیر پاک و ہند میں بولی جانے والی مسلم اکثریت کی تمام زبانیں اپنی ترکیب سازی کے نظام کو فارسی سے مستعار لیتی رہی ہیں۔ نوے فیصد سے زیادہ تراکیب سازی فارسی قواعد کے زیر اثر ہوئی ہے، ہوتی رہی ہے۔ محاورہ اپنے خارجی پیکر میں ترکیب ہوتا ہے، اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں

کہ ہر محاورہ ایک ترکیب ہوتا ہے، لیکن ہر ترکیب محاورہ نہیں ہوتی۔ محاورے اور ترکیب کا خارجی آہنگ مختلف ہوتا ہے، لیکن ان کے معنوی نظام میں، معنوی یکجائی کے عناصر موجود ہو سکتے ہیں۔ مختصر یہ کہ جب ہم ان تمام مذکورہ اصطلاحات (روزمرہ ضرب المثل اور تلمیح) کے تناظر کو محاورے کے ساتھ رکھ کر دیکھتے ہیں تو ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ ان تمام اصطلاحات کے پس منظر میں موجود معنوی رویہ تو تقریباً یکساں رہا ہے لیکن اس کے بعد اس کا خارجی آہنگ اور رنگ ڈھنگ مختلف ہوتا ہے۔

## ضرب الامثال تحریر و تقریر کو مؤثر بناتی ہیں

(تحریر: شاکر القادری)

گفتگو ہو کہ تحریر، اسی وقت مزہ دیتی ہے جب اس میں تشبیہات، استعارات، روزمرہ، محاورے، کہاوتیں اور ضرب الامثال روانی سے اور مناسب مقامات پہ استعمال کیے جائیں۔ ورنہ پھر اچھی بھلی بات بھی واعظ کا وعظ لگنے لگتی ہے۔ دور حاضر کا ایک اہم مسئلہ یہ بھی ہے کہ لوگ اپنی گفتگو میں الفاظ کا محدود علم رکھنے کی وجہ سے انہیں کئی طرح سے استعمال نہیں کر پاتے جب کہ باقی چیزیں تو جیسے ختم ہی ہو گئی ہیں۔ اس لیے گفتگو سننے کا مزہ جاتا رہا اور اب ہر ایک اپنی لگی بندھی سناتا ہے۔

مجھے یاد ہے ایک تحریر میں، میں نے مولوی مدن کی مثال استعمال کی تو ایک طبقہ بڑا ناراض ہوا کہ مولوی صاحب کا مذاق اڑایا ہے آپ نے۔ حالانکہ یہ اردو کا ایک محاورہ ہے وہ بات کہاں مولوی مدن کی سی۔ آپ خود حساب لگا سکتے ہیں کہ سارا دن میں آپ کتنی طرح کے الفاظ استعمال کرتے ہیں، کتنے محاورے یا استعارے یا اشعار سے اس کی زینت کرتے ہیں۔

# کہاوتیں اور ضرب الامثال: لسانی سرمایہ

(ماخوذ از تعارف و تبصرہ بر کتاب ''اُردو کہاوتیں اور ان کے سماجی و لسانی پہلو''، مبصر: کتاب دار مرکز)

ضرب الامثال اور کہاوتیں کسی بھی زبان کے لسانی سرمایے میں بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔ یہ زبان کا وہ حصہ ہے جو اس کی عوامی جڑوں کو اس کے ادبی اظہار سے ملاتا ہے۔ جس طرح اصطلاحات وضع کی جاتی ہیں یا بنائی جاتی ہیں، کہاوتیں یا ضرب الامثال گھڑی یا بنائی نہیں جاتیں، کوئی فردِ واحد یا اِدارہ یا انجمن اُن کے وضع کرنے یا بنانے پر مامور نہیں ہوتی۔ یہ اُن خودرو پھولوں کی طرح ہیں جو نہ صرف دشت و بیابان میں بلکہ چٹانوں کا سینہ چیر کر بھی نکل آتے ہیں اور اپنے حُسن اور کشش سے دامنِ دل کو کھینچتے ہیں۔ زبان کی زمینی تہوں سے نکلنے والی کہاوتیں اور مثلیں کہیں صدیوں کے عمل میں رواج اور چلن کے ذریعے اس مرتبے پر پہنچتی ہیں جہاں وہ تراشیدہ ہیروں کی طرح چمکنے لگتی ہیں اور اُن سے کلام میں نہ صرف حُسن اور زور بلکہ معنیاتی گہرائی اور تہہ داری بھی پیدا ہوتی ہے۔

# عربی اور اردو محاورات کا تقابلی جائزہ

(تحریر: مولانا اُسید الحق قادری بدایونی' ولی عہد خانقاہ عالیہ قادریہ، بدایوں، انڈیا)

کسی بھی زبان کا منظوم ادب ہو یا نثری اسالیب، محاورہ ادب کی ان دونوں شاخوں میں بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ لسانیات اور ادبیات کے باب میں محاورہ کی ہمہ گیریت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ اگر کسی زبان سے اس کے محاورات الگ کر لیے جائیں تو جو کچھ باقی بچے گا وہ شاید ایک بے روح جسم کے علاوہ اور کچھ نہ ہو۔ محاورہ اپنی ہیئت ترکیبی اور معنوی گہرائی کے اعتبار سے زبان کی ایک خوبصورت فنی پیداوار ہوتا ہے- عام طور پر محاورہ تشبیہ، استعارہ اور کنایہ جیسی اصناف بلاغت کے حسین امتزاج سے تشکیل پاتا ہے اور عوام و خواص کا بے تکلف اور برجستہ استعمال اس کی فصاحت، بلاغت، ہمہ گیریت اور مقبولیت پر مہر تصدیق ثبت کر دیتا ہے۔

ڈاکٹر یونس اگاسکو کے بقول اردو میں محاورہ'' الفاظ کے ایسے مجموعہ کو کہتے ہیں جس سے لغوی معنی کی بجائے ایک قرار یافتہ معنی نکلتے ہوں۔ محاورہ میں عموماً علامت مصدر ''نا'' لگتی ہے جیسے آب آب ہونا، دل ٹوٹنا، خوشی سے پھولے نہ سمانا۔ محاورہ جب جملے میں استعمال ہوتا ہے تو علامت مصدر ''نا'' کی بجائے فعل کی وہ صورت آتی ہے جو گرامر کے اعتبار سے موزوں ہوتی ہے جیسے دل ٹوٹ گیا۔ دل ٹوٹ جاتے ہیں، دل ٹوٹ جائے گا وغیرہ''

جدید عربی میں محاورہ کو ''التعبیر الاصطلاحی'' (Idiomatic Expression) کہتے ہیں۔اس کے علاوہ بعض لوگوں نے اس کے لیے التعبیر الأدبی یا العبارۃ الماثورہ یا القول السائر جیسے الفاظ بھی استعمال کیے ہیں۔ عربی میں التعبیر الاصطلاحی کا مفہوم اردو میں

محاورہ کے مفہوم سے تھوڑا وسیع ہے۔ اردو میں ہم محاورہ، روزمرہ اور اصطلاح تین قسمیں کرتے ہیں اور ان تینوں کے درمیان لفظی و معنوی اعتبار سے فرق کیا جاتا ہے مگر عربی میں التعبیر الاصطلاحی اپنے وسیع تر مفہوم میں ان تینوں کو شامل ہے مثلاً ''مگرمچھ کے آنسو'' اردو میں محاورہ نہیں بلکہ اصطلاح کے تحت درج کیا جائے گا، مگر عربی میں ''دموع التمساح'' التعبیر الاصطلاحی کہلائے گا۔

یہاں اس بات کی طرف بھی اشارہ کرنا ضروری ہے کہ عام طور پر محاورہ اور کہاوت یا التعبیر الاصطلاحی اور ضرب المثل کے درمیان خلط ملط کر دیا جاتا ہے۔ یہ غلطی ایسی ''عامۃ الورود'' ہے کہ عوام تو عوام بہت سے خواص بھی اس کا شکار ہو گئے ہیں۔ مثال کے طور پر پروفیسر محمد حسن کی کتاب ''ہندوستانی محاورے'' میں آدھے سے زیادہ ضرب الامثال یا بالفاظ دیگر کہاوتیں درج کر دی گئی ہیں۔ اسی طرح منشی چرنجی لال دہلوی نے ''مخزن المحاورات'' کے نام سے جو ذخیرہ جمع کیا ہے اس میں کثرت سے امثال روز مرہ اور اصلاحات کو شامل کر لیا ہے۔ منیر لکھنوی کی مشہور لغت ''محاورات نسواں'' میں ایک بھی محاورہ نہیں ہے بلکہ حقیقت میں یہ ضرب الامثال اور کہاوتوں کا مجموعہ ہے۔

پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفی نے اپنی مشہور کتاب ''کیفیہ'' میں دسواں باب محاورہ کے لیے خاص کیا ہے مگر اس میں بھی ۳۰ سے زائد کہاوتیں درج کر دی ہیں۔ دراصل یہ خلط مبحث محاورہ اور مثل کی متفقہ جامع و مانع تعریف وضع نہ کیے جانے کا شاخسانہ ہے۔ مثال کے طور پر ''فرہنگ آصفیہ'' کے مصنف نے اصطلاح کی جو تعریف کی ہے اس کو کسی حد تک محاورہ کی تعریف تو کہا جا سکتا ہے مگر ان کی بیان کردہ محاورہ کی تعریف دراصل نہ

محاورہ پر صادق آتی ہے نہ ضرب المثل پر۔ محاورہ کی تعریف میں انھوں نے یہ جملہ لکھ کر مسئلہ کو اور پیچیدہ کر دیا کہ "عین مستورات کی زبان کو محاورہ کہتے ہیں" دلچسپ بات یہ ہے کہ محاورہ کی مثال میں مصنف نے میر کا یہ شعر نقل کیا ہے:

ہم ہوئے تم ہوئے کہ میر ہوئے
ان کی زلفوں کے سب اسیر ہوئے

اس میں غالباً "زلفوں کا اسیر ہونا" کو تو محاورہ کہا جا سکتا ہے مگر یہ مسئلہ تحقیق طلب ہے کہ یہ "عین مستورات کی زبان" کیونکر قرار پایا۔

محاورہ اور ضرب المثل کی متضاد تعریفوں اور غیر متعین حدود اربعہ ہی کا نتیجہ ہے کہ جن مخصوص تراکیب کو فیروز اللغات میں محاورہ قرار دیا گیا ہے ان تراکیب کو فرہنگ آصفیہ میں صرف " مصدر" کہا گیا ہے اور صاحب فرہنگ نے جن تراکیب کو محاورہ لکھا ہے وہ فیروز اللغات میں ضرب المثل کے تحت درج ہیں۔

اسی قسم کا خلط مبحث عربی میں نظر آتا ہے۔ مثلاً ابن عمر السدوسی کا رسالہ "کتاب الامثال" دراصل محاورات یا بالفاظ دیگر التعبیر الاصطلاحی کا مجموعہ ہے۔ ابن سلمہ نے "الفاخر" میں محاورات اور امثال کو آپس میں گڈ مڈ کر دیا ہے۔ البتہ الشعابی نے "فقہ اللغۃ" میں محاورات کو امثال سے الگ رکھتے ہوئے ان کو "فصل فی الا ستعارہ" کے تحت درج کیا ہے۔ ان متقدمین کا دفاع کرتے ہوئے ڈاکٹر کریم حسام الدین نے لکھا ہے کہ دراصل اس وقت زبان اور اس کے قواعد وضوابط اپنے ارتقائی مراحل میں تھے۔ اور اصطلاحات کی تعریفات یا ان کے مفاہیم کے حدود اربعہ متعین نہیں ہوئے تھے اس لیے اس وقت مثل اپنے وسیع

مفہوم کے تحت محاورات کو بھی شامل تھی۔ یہ دفاعی دلیل کسی حد تک قابل قبول ہے مگر آخر ان متاخرین یا معاصرین کے بارے میں کیا تاویل کی جائے گی جو مثل اور محاورہ میں اصطلاحی طور پر فرق متعین ہونے کے باوجود دونوں کو ایک دوسرے میں خلط ملط کیے ہوئے ہیں۔ مثلاً سلیمان فیاض کی ''معجم الماثورات اللغویہ والتعابیر الادبیۃ''میں ۹۰ فیصد امثال ہیں اور ''التعابیر الادبیۃ'' برائے نام ہی ہیں۔ دور حاضر کے ممتاز ادیب و ناقد اور ماہر ادبیات ڈاکٹر شوقی ضیف نے اپنی کتاب ''الفن ومذاھبہ فی النثر العربی''میں محاورات یابلفظ دیگر ''التعبیر الاصطلاحی'' کو ''مثل''ہی کے تحت رکھا ہے،مزید الجھاؤ اس وقت پیدا ہوا جب انہوں نے ''مات حتف انفہ'' اور ''حمی الوطیس'' جیسے محاوروں کو ''کل الصید فی جوف الفرا'' جیسی مثل کی صف میں کھڑا کر دیا۔(الفن ومذاھبہ فی النثر العربی، ص:۷۵)

المنجد میں بھی بے شمار محاورات کو ''مثل'' کے کھاتے میں ڈال دیا گیا ہے۔ دراصل محاورہ اور مثل میں ایک بنیادی فرق یہ ہے کہ مثل ہمیشہ جوں کی توں استعمال کی جاتی ہے اس میں کسی قسم کی تبدیلی نہیں کی جاسکتی۔ مثلاً اردو کی کہاوت ہے '' کھسیانا بلی کھمبا نوچے''اب ایسا نہیں ہے کہ آپ اس کو مرد کے لیے استعمال کریں تو ''کھسیانا بلا'' کر دیں۔اسی طرح عربی کی مثل ہے ''بلغ السیل الزبی''، یہ ہمیشہ اسی طرح استعمال ہو گی،اس میں تبدیلی کر کے ''لم یبلغ یا سوف یبلغ'' وغیرہ نہیں کیا جاسکتا۔اس کے بر خلاف محاورے میں تذکیر و تانیث واحد و جمع اور ماضی و حال و مستقبل کے اعتبار سے حسب ضرورت اور حسب موقع صیغہ میں تبدیلی کی جاتی ہے، مثلاً شرم سے پانی پانی ہو گیا، ہو گئے، ہو گئی، ہو جاؤ گے وغیرہ، اسی طرح عربی میں بھی شمر عن ساعد الجد، شمرت، شمروا، لم یشمر وغیرہ۔

ایک فرق یہ بھی ہے کہ محاورہ عبارت کا جز بن کر اس میں جذب ہو جاتا ہے مگر مثل یا کہاوت عبارت میں اپنی الگ شناخت رکھتی ہے۔ مثلاً ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا یا پھر "لا عطر بعد العروس" یہ عبارت میں الگ سے پہچان لیے جائیں گے۔

اردو یا عربی امثال کا ایک بڑا ذخیرہ وہ ہے جس کو ہم "شعری ضرب الامثال" کہتے ہیں۔ امثال کی یہ قسم یا تو کسی شعر کا ایک مصرعہ ہوتی ہے جو اپنی برجستگی اور کثرت استعمال کے سبب مثل کے درجہ کو پہنچ جاتی ہے۔ یا پھر اتفاقیہ طور پر کوئی مثل کسی عروضی وزن پر ہوتی ہے۔اردو کی مثل ہے...ع... "اس عاشقی میں عزت سادات بھی گئی"، اسی طرح عربی کی مثل ہے "ماھکذا یاسعد تورد الابل" مگر محاورہ ابتداءً فاعلاتن فاعلن کی بھول بھولیوں میں کبھی قید نہیں ہوتا بلکہ اس کو حسب ضرورت شعر میں استعمال کیا جاتا ہے۔

محاورہ خواہ کسی زبان کا ہو اس سے ہمیشہ حقیقی معنی کی بجائے مجازی معنی مراد ہوتا ہے، اہل زبان تو اپنے محاورات کے مجازی معنی خوب سمجھتے ہیں، مگر غیر زبان والے کو ان کا معنی سمجھنا دشوار ہوتا ہے، یہ معنی تو کبھی سیاق و سباق سے سمجھ میں آجاتا ہے اور بعض وقت سیاق و سباق بھی اس مجازی معنی کے فہم میں غیر معاون ثابت ہوتا ہے۔اردو کے محاورے میں ہم کہتے ہیں " اس کا دل باغ باغ ہو گیا" اس کا معنی ہم سمجھتے ہیں کہ یہ فرحت و انبساط میں مبالغہ کے لیے استعمال ہوتا ہے یعنی "وہ بہت خوش ہوا" اگر آپ اس کا عربی میں لفظی ترجمہ کر دیں تو یہ ہو گا کہ "اصبح قلبہ حدیقۃً حدیقۃً" ظاہر ہے کہ عربی کا بڑے سے بڑا ادیب بھی اس کا معنی سمجھنے سے قاصر رہے گا۔اسی طرح عربی کا محاورہ ہے "مات حتف انفہ" اہل زبان اس کا مجازی معنی سمجھتے ہیں، یعنی "بغیر کسی ظاہری سبب یا مرض کے اس کا

انتقال ہو گیا"،لیکن اگراس کا لفظی ترجمہ کر دیں تو یہ ہوگا کہ "وہ اپنی ناک کی موت مر گیا"، یہ اردو میں بالکل بے معنی ہے۔

ہاں کچھ محاورے ایسے ہیں جو دونوں زبانوں میں مشترک ہیں۔ایسے محاوروں کو سمجھنے میں دقت نہیں ہوتی۔ کسی ایسے عربی محاورہ کا لفظی ترجمہ اگر ہم لغت میں دیکھیں تو فوراً ہمارا ذہن اس کے مجازی معنی کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔کیوں کہ بعینہ انہی الفاظ میں وہ مخصوص مجازی معنی ہماری زبان میں موجود ہے- مثلاً عربی کا محاورہ ہے "اقتلعه من جذوره"اس کا ترجمہ یہ ہوا کہ "اس کو جڑ سے اکھاڑ پھینکا" بالکل یہی اردو کا محاورہ بھی ہے، لہٰذا ہم فوراً سمجھ جاتے ہیں کہ عربی کے اس محاورہ کا مجازی معنی یہ ہوا کہ "اس کا صفایا کردیا"، اسی طرح اردو کا ایک محاورہ ہے "ہاتھ مانگنا"اس کا مجازی معنی ہے کہ کسی سے رشتہ کی بات کرنا یا شادی کا پیغام دینا-اس کا لفظی ترجمہ اگر عربی میں کر دیا جایا تو یہ ہوگا "أن يطلب يدها" یہ عربی کا محاورہ بھی ہے اوراسی معنی میں مستعمل ہے جس میں اردو میں مستعمل ہے لہٰذا کسی عربی کواس کا معنی سمجھنے میں دشواری نہیں ہو گی۔

کچھ محاورے ایسے ہیں جو بعینہ تو نہیں لیکن تھوڑی بہت تبدیلی کے ساتھ دونوں زبانوں میں ہیں۔مثال کے طور پر اردو کا محاورہ ہے "الٹی چھری سے حلال کر دیا"اس کا مطلب ہے بہت اذیت اور تکلیف پہنچائی۔اسی معنی میں عربی کا محاورہ ہے "ذبحه بغير سكين" یعنی بغیر چھری کے ذبح کر دیا-اسی طرح اردو کا محاورہ ہے "دکھتی رگ پر ہاتھ رکھ دیا" اس کا مطلب ہے کسی کی کمزوری پکڑلی یا معاملہ کے سب سے اہم پہلو کی گرفت کی۔اسی معنی میں عربی کا محاورہ ہے "وضع اصبعه على الجرح"یعنی زخم پر انگلی رکھ دی۔

کچھ محاورے ایسے ہوتے ہیں جن کا کوئی تاریخی پس منظر ہوتا- یہ محاورے کسی واقعہ یا حادثے کے بطن سے جنم لیتے ہیں اور رفتہ رفتہ اصل واقعہ فراموش ہو جاتا ہے مگر محاورہ سکہ راج الوقت کی طرح بازار ادب میں چلتا ہے۔ ہم میں سے کون نہیں کہتا کہ ''میں نے اس کام کا بیڑا اٹھایا ہے''یعنی اس کو کرنے کا پختہ ارادہ اور عزم کر لیا ہے یا اس کی ذمہ داری اپنے سر لے لی ہے، مگر کم ہی لوگ جانتے ہوں گے کہ دراصل اس محاورہ کے پس منظر میں ایک راجپوتانہ رسم ہے-جب کسی سردار یا راجہ کو کوئی اہم کام یا مہم درپیش ہوتی تھی تو وہ دربار میں ایک تخت پر ایک تلوار، شربت کا پیالہ اور ایک پان کا بیڑا رکھوا دیا کرتا تھا اور پھر مصاحبین اور خواص سے اس اہم کام کا ذکر کرتا تھا۔ ان میں سے کوئی سورما آگے بڑھ کر تلوار کمر سے باندھتا تھا، شربت پیتا تھا اور پان کا بیڑا اٹھا کر منہ میں رکھ لیا کرتا تھا۔ گویا اس مہم کو سر کرنے کی ذمہ داری اپنے سر لے لی ہے چنانچہ یہ محاورہ بن گیا،اسی طرح عربی کے بہت سے محاورے اپنے پیچھے کوئی تاریخی واقعہ یا تہذیبی و سماجی پس منظر رکھتے ہیں، مثلاً ایک محاورہ ہے ''رفع عقیرتہ''اس کا پس منظر یہ ہے کہ عرب کے ایک شخص کی ٹانگ کٹ گئی۔ اس نے اپنی کٹی ہوئی ٹانگ اٹھا کر چیخنا چلانا شروع کر دیا چونکہ کٹے ہوئے عضو کو ''عقیرۃ'' کہتے ہیں لہٰذا چیخنے چلانے اور شور مچانے کے لیے یہ محاورہ بن گیا۔ رفع عقیرتہ یعنی اس نے اپنی کٹی ہوئی ٹانگ اٹھالی بالفاظ دیگر اس نے شور مچایا اب مجاز در مجاز کی چوٹ کھاتا ہوا یہ محاورہ جدید عربی میں اس طرح استعمال ہوتا ہے ''رفع عقیرتہ ضد فلان''یعنی فلاں کے خلاف آواز اٹھائی۔

جب تک کسی زبان کے محاورات پر گہری نظر نہ ہو اس وقت تک اس زبان میں اچھی انشا

پردازی نہیں کی جاسکتی۔اور اگر آپ ایک زبان کا ترجمہ دوسری زبان میں کررہے ہیں تو محاوروں کی اہمیت اور بڑھ جاتی ہے۔ایسی صورت میں ضروری ہے کہ آپ دونوں زبانوں کے محاورات سے بخوبی واقف ہوں تاکہ محاورہ کا ترجمہ محاورہ میں کیا جائے۔ اسی کو" بامحاورہ ترجمہ "کہتے ہیں، اگر آپ محاورہ کا لفظی ترجمہ کردیں گے تو یا تو وہ بے معنی ہو جائے گا یا کم از کم غیر فصیح ہوگا۔ سوائے ان محاورات کے جو لفظ و معنی میں یکسانیت کے ساتھ دونوں زبانوں میں ہیں مگر ایسے محاورے کم ہی ہیں۔ یہ ایسا نازک مقام ہے کہ یہاں اچھے اچھوں کی قابلیت غوطہ کھا جاتی ہے۔ ہمارے یہاں آج بھی "ذھب ابو حنیفۃ الی کذا" کا ترجمہ " ابو حنیفہ اس طرف گئے ہیں" کیا جاتا ہے۔ یہ ترجمہ نہ صرف یہ کہ غیر فصیح ہے بلکہ اردو محاورہ کے اعتبار سے بھی غلط ہے دراصل سلیس اور بامحاورہ ترجمہ کرنا بھی ایک فن ہے جو محض زبان کے قواعد رٹ لینے اور مفردات کو حفظ کر لینے سے نہیں آتا بلکہ اس کے لیے ذوق سلیم اور ادبی شعور بھی ضروری ہے۔ شاید اسی ذوق سلیم اور ادبی شعور کے فقدان کا نتیجہ ہے کہ ہمارے یہاں اگر "فقد قال زید" کا ترجمہ " پس تحقیق کہ کہا زید نے" نہ کیا جائے تو بعض "کافیہ بردوش" قسم کے علامہ چیں بجبیں ہو جاتے ہیں۔اس قسم کے ترجمے اگر نحو و صرف کی کتابوں میں دی گئی مثالوں تک محدود رہیں تو ہمیں کوئی اعتراض نہیں مگر حیرت اس وقت ہوتی ہے جب اسی قسم کے نحوی و صرفی ترجمے عام مذہبی، ادبی اور تاریخی کتابوں میں روا رکھے جاتے ہیں، ان کو دیکھ کر سوائے اس کے اور کیا کہا جاسکتا ہے کہ " شعر مرا بمدرسہ کہ برد" یہ تو عربی سے اردو ترجمہ کی بات تھی اسی سے

اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ اردو سے عربی ترجمے اپنے جلو میں کیسے کیسے ادبی جواہر پارے اور محاوراتی شاہکار رکھتے ہوں گے۔

ایک بڑی دشواری یہ بھی ہے کہ عام طور پر عربی سے اردو یا اردو سے عربی لغات میں محاورات بہت کم شامل کیے گئے ہیں، اور جو ہیں بھی ان کے یا تو لفظی معنی درج کر دیئے گئے ہیں یا پھر اپنی طرف سے کوئی ایسی تعبیر گڑھ دی گئی ہے جس سے اہل زبان ناآشنا ہیں۔ اب تک کوئی ایسی کتاب بھی دیکھنے میں نہیں آئی جس میں عربی محاورات کو یکجا کر کے اردو میں ان کا متبادل محاورہ دیا گیا ہو۔ پاکستان سے شائع شدہ ایک دو کتابیں ضرور نظر سے گذریں مگر ان میں یا تو محاورات کے نام پر ضرب الامثال جمع کر دی گئی ہیں یا پھر تعبیرات کے نام پر عرب کے مستند ادبا کی کتابوں سے شگفتہ اور عمدہ جملے یکجا کر دیئے گئے ہیں۔

جیسا کہ ہم نے ابھی عرض کیا کہ با محاورہ ترجمہ کرنے کے لیے ضروری ہے کہ آپ کو دونوں زبانوں کے محاورات سے واقفیت ہو، مثال کے طور پر اگر عربی میں یہ ہو کہ ''ضرب عصفورین بحجر'' تو اس کا ترجمہ یہ نہیں ہوگا کہ اس نے ایک پتھر سے دو چڑیاں ماریں بلکہ یہ ہوگا کہ اس نے ایک تیر سے دو شکار کیے۔ اسی طرح اگر یہ ہو کہ ''جعل الحبۃ قبۃ'' تو اس کا ترجمہ یہ نہیں ہوگا کہ اس نے دانے کا گنبد بنا دیا بلکہ یہ ہوگا کہ اس نے رائی کا پہاڑ بنا دیا۔ اسی طرح اگر اردو میں یہ ہو کہ اس نے خود اپنے پیر پر کلہاڑی مارلی تو اس کا ترجمہ عربی میں یہ نہیں ہوگا کہ ''ضرب علی رجلہ بالفاس'' بلکہ یہ ہوگا کہ ''حفر قبرہ بیدہ'' یعنی اس نے اپنے ہاتھ اپنی قبر کھود دی۔

# اپنا ذخیرۂ الفاظ بڑھائیے

(تحریر: رئیس فاطمہ)

مطالعے کی اہمیت سے انکار تو کوئی بھی نہیں کر سکتا لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ موجودہ دور میں اس کا خاصا فقدان پایا جاتا ہے۔ معلومات کا یہ عالم ہے کہ محاورے اور کہاوت کو ایک ہی کھاتے میں ڈالتے ہیں۔ وہ لوگ جو اپنے قلم کے علاوہ دیگر سہاروں کی وجہ سے فوراً مشہور ہونے کا فن جانتے ہیں، انھیں چاہیے کہ مطالعے کو اس حد تک اپنی عادت ضرور بنالیں کہ کوئی فتویٰ صادر کرتے وقت کم از کم کسی پڑھے لکھے آدمی سے رائے ضرور لے لیں تاکہ بھرم قائم رہے۔

محاورے اور کہاوت ہی کو لے لیجیے۔ محاورے کو ہم ''روزمرہ'' کے مماثل تو قرار دے سکتے ہیں لیکن وہ کہاوت کے مماثل نہیں ہے۔ اب میں آپ کو اس کا فرق مثالیں دے کر سمجھاتی ہوں۔ جیسے تین پانچ کرنا، چار چاند لگانا، زندہ در گور ہونا، آنکھیں دکھانا، نو دو گیارہ ہونا، زخموں پر نمک چھڑکنا، یہ سب محاورے ہیں، جب کہ ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا، اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت وغیرہ یہ سب کہاوتیں ہیں، جنہیں ضرب المثل بھی کہا جاتا ہے۔ فرق ان دونوں میں یہ ہے کہ محاورہ یا روزمرہ وہ مخصوص کلمات ہیں جو عموماً بولنے والوں کی زبان پر چڑھے ہوتے ہیں اور لغوی معنی سے علیحدہ اور متجاوز ہوتے ہیں۔ اہل زبان انہیں جن معنوں میں استعمال کرتے ہیں وہی مستند سمجھے جاتے ہیں اور ان میں ردوبدل ممکن نہیں مثلاً تین پانچ کرنا کی جگہ پانچ سات کرنا نہیں کہہ سکتے یا نو دو گیارہ کی جگہ سات نو بارہ کہنا ممکن نہیں، محاورہ زبان کی فصاحت اور بلاغت کو

بڑھاتا ہے۔

جہاں تک کہاوت کا تعلق ہے تو وہ محاورے سے یوں الگ ہے کہ کہاوت کے پیچھے کوئی نہ کوئی واقعہ، کہانی یا قصہ ہوتا ہے۔ اوپر جو مثالیں کہاوت کے ضمن میں دی گئی ہیں ان سب کے پیچھے کوئی نہ کوئی حکایت ہے۔ محاورہ اور کہاوت عبارت کو بامعنی اور بلیغ بناتی ہیں۔

## محاورہ کا مفہوم اور اہمیت

(تحریر: ڈاکٹر عشرت جہاں ہاشمی، دہلی)

محاورہ عربی زبان کا لفظ معلوم ہوتا ہے اس لیے کہ اس میں ''محور'' شامل ہے جس کے معنی ہیں مرکزی نقطہ فکر و عمل جس کے گرد دائرے بنائے جاتے ہیں۔ یہاں ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ محاورہ زبان کا مرکزی نقطہ ہوتا ہے یعنی وہ دائرہ جو مختصر ہونے کے باوجود اپنے گرد پھیلی ہوئی بہت ساری حقیقتوں کو یہ کہیے کہ اپنے اندر سمیٹ لیتا ہے۔ ہمارے محاورات ہمارے مشاہدوں اور طرح طرح کے تجربوں کو پیش کرتے ہیں اور انہیں کہیں عام معاشرتی انداز، فلسفیانہ اور کہیں شاعرانہ انداز سے سامنے لایا جاتا ہے۔ اس میں گاہ گاہ پیشہ وارانہ انداز بھی شامل رہتا ہے اور طبقہ وارانہ بھی۔ اس میں ہمارے قدیم الفاظ بھی محفوظ ہیں اور قدیم روز مرّہ بھی۔ یہ عمومی زبان اور عام لب و لہجہ سے قریب ہوتا ہے اور ایک حد تک اِس میں تخیل اور تجربہ کا اور تجزیہ کا آمیزہ بھی پایا جاتا ہے۔ زبان میں اردو محاورہ کی حیثیت بنیادی کلمہ کی بھی ہے اور زبان کو سجانے اور سنوارنے والے عنصر کی بھی۔ محاورے محض کسی زبان کا حصہ ہی نہیں ہوتے بلکہ وہ اپنے مختصر وجود میں کسی بھی معاشرہ کی نمائندگی کا کردار ادا کرتے اور بھرپور تہذیبی عکس بندی کا بار بھی اٹھاتے ہیں۔

# مثال کی ضرورت واہمیت

(تحریر: آصف اقبال مدنی)

اللہ تعالیٰ نے انسان کو عقل کے نور سے مزین فرمایا تاکہ انسان صحیح وغلط میں فرق کر سکے۔ پھر عقل کے لحاظ سے انسان مختلف درجات میں بٹے ہوئے ہیں، کوئی زیادہ عقل مند تو کوئی کم عقل اور کوئی ان دونوں کے درمیان ہے۔ پہلے درجے والے عقلی ہو یا حسی ہر بات فوراً سمجھ لیتے ہیں۔ دوسرے درجے والے انسانوں کو عقلی وعلمی باتیں سمجھنے میں کافی غور وفکر سے کام لینا پڑتا ہے جب کہ تیسرے درجے والے حقائق علمی کو ذرا سی توجہ کرنے سے سمجھ جاتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ بعض انسان کم عقل اور کم فہم ہیں تو انہیں عقلی اور غیر محسوس بات سمجھانے کے لئے کسی ایسی شے کا سہارا لینا پڑتا ہے جو ان کے لئے دیکھی بھالی ہو، ان کے عادات اور روز مرہ سے تعلق رکھتی ہو اور وہ شب وروز اس کا نظارہ کرتے ہوں۔ جیسے کسی کم عقل کو یہ بات سمجھانی ہو کہ ''عمر غیر محسوس طریقے سے بڑھتی ہے'' یعنی پتا بھی نہیں چلتا اور عمر بڑھتی جاتی ہے تو اب اسے یہ مثال دے کر آسانی سے سمجھایا جا سکتا ہے کہ ''دیکھو یہ ایسے ہی ہے جیسے آپ کے بال یا ناخن بڑھتے ہیں اور آپ کو پتا نہیں چلتا''۔ اس مثال سے کم عقل آپ کی بات اس لئے سمجھ جائے گا کہ بال وناخن کا غیر محسوس طریقے سے بڑھنا وہ دن رات ملاحظہ کرتا ہے۔ یوں ہی ''عمر تیزی سے ختم ہو رہی ہے'' اس بات کو ہم یوں مثال دے کر سمجھاتے ہیں ''انسان کی عمر اس تیزی سے ختم ہو رہی جیسے برف پگھلتی ہے''۔

پھر حال یہ ہے کہ ہم صبح شام یہ کہتے نظر آتے ہیں ''مثال کے طور پر''، ''مثلاً''، ''جیسے''،

یا ''اسے یوں سمجھ لو'' وغیرہ اور ہمارا ٹیچر یا ٹیوٹر بھی ہمیں بار بار for example کہہ کہہ کر سمجھاتا ہے۔اس طرح ہم مثال دے کر بات سہولت کے ساتھ دوسرے کو ذہن نشین کرا دیتے ہیں۔الغرض عقلی ابحاث میں وضاحت و تشریح کے لئے ''مثال'' کا کردار ناقابل انکار ہے۔یہی وجہ ہے کہ حقائق کو واضح و روشن اور انہیں ذہن کے قریب کرنے میں ہم ہمیشہ مثال کے محتاج ہیں کیوں کہ کبھی ''ایک مثال'' مقصود سے ہم آہنگ کرنے اور وضاحت کے سلسلے میں ایک کتاب کا کام کرتی ہے اور مشکل مطالب کو سب کے لیے عام فہم بنا دیتی ہے۔مثال کے خوبصورت اور عام فہم ہونے کی وجہ سے تمام تہذیبوں نے اسے قبول کیا ہے، یہ ان کی تہذیبی طاقت کی علامت ہے،انہوں نے اس سے استفادہ کیا اور اسے عمدہ و پسندیدہ چیزوں میں شمار کیا ہے۔چنانچہ،امام فخر الدین رازیؒ فرماتے ہیں: مثالیں دینا عقلی طور پر پسندیدہ امور میں سے ہے۔(تفسیر کبیر، ج:۱،ص:۳۶۲)

معلوم ہوا کہ ''مثال'' کو ہماری زندگی میں بڑی اہمیت حاصل ہے۔

**مثال کی تعریف:**

مثال و مثل کے لغوی معنی ''مانند، نمونہ، نظیر، تشبیہ'' وغیرہ ہیں۔ابن منظور افریقی لکھتے ہیں: کسی شے کو اس کے غیر کے ساتھ جانچنے و پرکھنے کو مثال دینا کہتے ہیں۔(لسان العرب)

اس کا اصطلاحی معنی بیان کرتے ہوئے ڈاکٹر علاء اسماعیل حمزاوی کے صفحہ ۴ پر لکھتے ہیں:

مثال وہ خیالی جملہ جس کا استعمال عام ہو جو حقیقی تجربہ یا نصیحت یا حکمت پر دلالت کرتا ہو اور کلام کرنے والا اس سے یہی ارادہ کرے اور لوگ شروع ہی سے مثال کو پہچانتے ہوں کہ یہ زبانوں پر جاری عوامی مقبولیت رکھنے والی حکمت بھری بات ہے یا مثال عمومی طور پر اس

مختصر جملے کو کہتے ہیں جو خاص شے پر دلالت کرنے والی بات کو بیان کرتا ہو مگر اس کا اندازہ لگانا سننے والے پر موقوف ہوتا ہے۔

**مثال دینے کا مقصد:**

مثال دینے (Showing by example) کا مقصد کیا ہوتا ہے؟ تو اس بارے میں اہلِ علم و فن نے مختلف الفاظ کے ساتھ رائے کا اظہار کیا ہے مگر سب کا ماحاصل ایک ہی ہے۔ چند آراء ملاحظہ کیجئے:

تاج العروس میں شرح نظم الفصیح کے حوالے سے ہے: مثال اس لئے لائی جاتی ہے تاکہ اس کے ذریعے مشابہت و مماثلت بیان کی جائے اور متکلم نے جو بات مخاطب سے بیان کرنے کا ارادہ کیا ہے اس کا تصور کیا جائے۔ (تاج العروس، ج:۱، ص:٦٨٦)

مفتی احمد یار خانؒ فرماتے ہیں: مثال سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ معقول چیز محسوس بن کر ہر ایک کی سمجھ میں آجائے اور اس کے ذریعے مضمون کو دل قبول کرے۔

(تفسیر نعیمی، ج:۱، ص:۲۳۱)

علامہ غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں: مثال کے ذریعہ ممثل لہ (مقصود) کے معنی کو منکشف کیا جاتا ہے اور امر معقول کو محسوس اور مشاہد کی صورت میں پیش کیا جاتا ہے تاکہ مسئلہ سمجھ آجائے۔ (تبیان القرآن، ج:۱، ص:۳۴۰)

امام فخر الدین رازیؒ فرماتے ہیں: مثال دینے کا مقصد دلوں میں اثر پیدا کرنا ہوتا ہے جو خود اس شے سے نہیں ہوتا کیوں کہ مثال سے غرض یہ ہوتی ہے کہ خفی بات کی جلی سے اور غائب کی حاضر و موجود شے سے مشابہت و مماثلت (Likening/ Comparison)

بیان کی جائے اور یہ مشابہت اس شے کی ماہیت و حقیقت پر آگاہی میں پختگی پیدا کرتی ہے اور حس کو عقل کے مطابق کر دیتی ہے۔ کیا تم نہیں دیکھتے جب ایمان لانے کی ترغیب مثال دیئے بغیر ہو تو وہ دل پر اس قدر پختہ اثر نہیں کرتی جتنا کہ اس وقت کرتی ہے جب ایمان کی مثال نور و روشنی سے دی جائے۔ یوں ہی جب تم صرف کفر کا ذکر کر کے ڈراؤ گے تو عقلوں میں اس کی قباحت و برائی اس طرح پختہ نہیں ہو گی جیسا کہ ظلمت و اندھیرے سے مثال کے ذریعے ہو گی۔ اسی طرح اگر تمہیں کسی بات کی کمزوری بیان کرنی ہو تو اس کی مثال مکڑی کے جالے سے دو گے تو یہ اس خبر سے یقینی طور پر زیادہ اثر انگیز ہو گی جو صرف ''کمزوری'' کے ذکر پر مشتمل ہو۔ (تفسیر کبیر، ج:۱، ص:۳۱۲)

**مثال دینے کا قاعدہ:**

جو بات قاعدہ و قانون کے تحت کی جاتی ہے وہ اپنی ایک حیثیت رکھتی ہے اور قابل التفات و قابل حجت قرار پاتی ہے ورنہ وہ عبث و فضول ٹھہرتی ہے اسی طرح مثال بیان کرنے کا بھی ایک قاعدہ ہے۔ یہ سمجھنے کے لئے درج ذیل تین اقتباسات کافی ہیں:

1. ''کسی چیز کا جیسا حال ہو گا اسی قسم کی چیز سے اس کی مثال دی جائے گی۔ بڑی چیز کی مثال بڑی اور حقیر چیز کی مثال حقیر چیز، اس پر اعتراض کرنا محض غلط اور بے جا ہے بلکہ یہ تو کمال حکمت ہے کہ مثال اصل کے مطابق ہو۔ حقیر چیزوں کی مثال چھوڑ دینا اور ان کے بغیر مثال لانا ان کے سمجھانے کے لئے کافی نہ ہو گا۔ مثل مشہور ہے کہ مثال اقوال کا چراغ ہے۔ چراغ خواہ سونے کا ہو خواہ مٹی کا روشنی میں فرق نہیں رکھتا'' (تفسیر نعیمی، ج:۱، ص:۲۳۱)

2. ''مثال دینے کا قاعدہ یہ ہے کہ جس وجہ سے مثال دی گئی ہے اس وجہ سے وہ مثال ممثل لہ کے موافق ہو اگر کسی چیز کی عظمت بیان کرنا مقصود ہو تو عظیم چیز سے مثال دی جائے گی اور اگر کسی چیز کی خست (حقارت) بیان کرنا مقصود ہے تو حقیر چیز سے مثال دی جائے گی'' (تبیان القرآن، ج:۱، ص:۳۴۰)

3. ''مثال سمجھانے کو ہوتی ہے نہ کہ ہر طرح برابری بتانے کو۔ قرآن عظیم میں نورِ الٰہی کی مثال دی کَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ (جیسے ایک طاق کہ اس میں چراغ ہے) کہاں چراغ اور قندیل اور کہاں نورِ رب جلیل'' (فتاوی رضویہ، ج:۳۰، ص:۲۶۶)

**قرآن کریم اور مثال:**

یہاں تک کی گفتگو کا خلاصہ یہ ہوا کہ ''کسی بات کی وضاحت و بیان کے لئے مثال دینا انتہائی مفید ہے''۔ یہی وجہ ہے کہ جب ہم قرآن کریم کا مطالعہ کرتے ہیں تو ہمیں اس مقدس کتاب میں جابجا ''مثالیں'' نظر آتی ہیں اور ایسا کیوں نہ ہو کہ اس کتاب کا مقصد ہی ''وضاحت و بیان'' ہے جیسے توحید و رسالت، عقائد و نظریات، شریعت و طریقت اور ظاہر و باطن کا بیان وضاحت وغیرہ۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ (سورۃ النحل ۱۶:۸۹)

''اور ہم نے تجھ پر یہ کتاب نازل فرمائی ہے جس میں ہر چیز کا شافی بیان ہے''

مثالیں بیان کرنے کے متعلق ارشاد ربانی ہے:

وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ (سورۃ الحشر ۵۹:۲۱)

''اور یہ مثالیں ہم بیان کرتے ہیں لوگوں کے لئے تاکہ وہ غور و فکر سے کام لیں''

## قرآنی مثالوں کی اغراض:

قرآن کریم میں بیان کردہ مثالوں کی بعض اغراض و مقاصد نیز ان کی چند خصوصیات پر روشنی ڈالتے ہوئے عبدالرحمن میدانی اپنی کتاب "البلاغۃ العربیۃ اسسھا وعلومھا و فنونھا" کے صفحہ ۵۹ پر لکھتے ہیں: کلام کو ادبی حسن و جمال سے آراستہ کرنے میں مثالوں کا اہم کردار ہے جبکہ امثلہ ان کی فنی شرائط کے مطابق ذکر کی جائیں ورنہ ان کا ذکر کرنا عبث و بے فائدہ ہوتا ہے۔ میں نے قرآنی امثلہ میں نہایت جستجو و تتبع کیا، میں نے انہیں ان اہم اغراض کے موافق پایا جنہیں بلغاء پیش نظر رکھتے ہیں اور وہ اغراض بنی نوع انسان کی اخلاقی تربیت پر مشتمل ہیں۔ ان کا خلاصہ درج ذیل ہے:

**پہلی غرض:** مثال ایسی صورت میں بیان کرنا کہ جو مخاطب کے ذہن کو اصل مقصود کے قریب کر دے۔

**دوسری غرض:** مثال کے ذریعے ایسی دعوتِ فکر دینا جو اطمینان بخش ہو۔

**تیسری غرض:** مثال عمدہ پیرائے میں بیان کر کے کسی کام کے کرنے کی ترغیب دلانا اور اس کی خوبیوں کو احسن انداز میں بیان کرنا تاکہ قاری اس کی طرف راغب ہو یا کسی فعل سے نفرت دلانا اور اس کی برائیوں کو کھول کر بیان کرنا تاکہ قاری اس بُرے فعل سے متنفر ہو۔

**چوتھی غرض:** مثال سے کسی چیز کی امید دلانا تاکہ مخاطب اس کی طرف مائل ہو (جیسے جنت اور اس کی خوبیوں کا بیان) یا کسی شے کا خوف دلانا تاکہ وہ اس سے اجتناب کرے (جیسے جہنم اور اس کے عذابات کا تذکرہ)

**پانچویں غرض:** مثال ذکر کر کے کسی شے کی تعریف کرنا یا برائی بیان کرنا یا اس کی عظمت کو بیان کرنا یا اس سے نفرت دلانا۔

**چھٹی غرض:** مثال بیان کر کے مخاطب کے ذہن کو تیز کرنا یا اس کی فکری طاقتوں میں جنبش پیدا کرنا تاکہ وہ تدبر و تامل کر کے اصل مقصود و مراد کا ادراک کرے۔

**قرآنی مثالوں کی خصوصیات:**

میدانی صاحب چند سطور کے بعد لکھتے ہیں:

قرآنی مثالوں میں خوب کوشش کے بعد مجھ پر ان کی یہ چھ خصوصیات منکشف ہوئی ہیں۔

1. مثال بیان کر کے اہم عناصر کو خوب واضح کیا گیا ہے۔
2. مثال گویا چلتا پھرتا بولتا انسان ہو۔
3. جس کے لئے مثال بیان کی جا رہی ہے اور جسے مثال بنایا جا رہا ہے دونوں کے مابین مکمل مماثلت ہے۔
4. تشبیہات کی اقسام کو ملحوظ رکھا گیا ہے مثلاً تمثیل بسیط، تمثیل مرکب کہ اس میں جس کے لئے مثال بیان کی گئی ہے اس کے ہر ہر جزء سے مثال کی موافقت و مطابقت ہے۔
5. مثال، ممثل لہ کی صورت کے مخاطب کے ذہن میں ادراک کا وسیلہ ہے۔
6. استنباط کرنے والوں کی ذہانت کی بناپر کہیں قرآنی امثلہ سے قطعات (چھوٹے چھوٹے محذوفات) کو حذف کر دیا گیا ہے اور کہیں ممثل لہ سے ایسا کیا گیا ہے کیوں کہ الفاظ کی دلالتیں اور معانی کے لوازمات محذوف پر دلالت کرتے ہیں۔(البلاغۃ العربیۃ)

یہ قرآنی مثالوں کی اغراض و مقاصد اور ان کی خصوصیات کی صرف ایک جھلک ہے ورنہ ان کے مقاصد و خصائص اس سے کہیں زیادہ ہیں۔

**قرآن کریم سے تین مثالیں:**

آیئے اب قرآن کریم سے چند مثالیں ملاحظہ کیجئے کہ وہ کس احسن انداز سے مخاطب کے ذہن کو اصل مقصود کے قریب کرتی، تسلی بخش دعوتِ فکر دیتی اور عمدہ پیرائے میں کسی فعل کی ترغیب دلاتی یا کسی فعل سے نفرت پیدا کرتی ہیں۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

يَاأَيُّهَا النَّاسُ ضُرِبَ مَثَلٌ فَاسْتَمِعُوا لَهُ ۚ إِنَّ الَّذِينَ تَدْعُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ لَنْ يَخْلُقُوا ذُبَابًا وَلَوِ اجْتَمَعُوا لَهُ ۖ وَإِنْ يَسْلُبْهُمُ الذُّبَابُ شَيْئًا لَا يَسْتَنْقِذُوهُ مِنْهُ ۚ ضَعُفَ الطَّالِبُ وَالْمَطْلُوبُ (سورۃ الحج ۲۲:۷۳)

''لوگو! ایک مثال بیان کی جا رہی ہے، ذرا کان لگا کر سن لو! اللہ کے سوا جن جن کو تم پکارتے رہے ہو وہ ایک مکھی بھی پیدا نہیں کر سکتے گو سارے کے سارے ہی جمع ہو جائیں، بلکہ اگر مکھی ان سے کوئی چیز لے بھاگے تو یہ تو اسے بھی اس سے چھین نہیں سکتے، بڑا بزدل ہے طلب کرنے والا اور بڑا بزدل ہے وہ جس سے طلب کیا جا رہا ہے۔''

نیز ارشاد فرماتا ہے:

مَثَلُ الَّذِينَ اتَّخَذُوا مِنْ دُونِ اللَّهِ أَوْلِيَاءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوتِ اتَّخَذَتْ بَيْتًا ۖ وَإِنَّ أَوْهَنَ الْبُيُوتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوتِ ۖ لَوْ كَانُوا يَعْلَمُونَ (سورۃ العنکبوت ۲۹:۴۱)

''جن لوگوں نے اللہ کے سوا اور کارساز مقرر کر رکھے ہیں ان کی مثال مکڑی کی سی ہے کہ وہ بھی ایک گھر بنا لیتی ہے، حالانکہ تمام گھروں سے زیادہ کمزور گھر مکڑی کا گھر ہی ہے

کاش! وہ جان لیتے"

امام فخر الدین رازیؒ ان دونوں آیات کے تعلق سے فرماتے ہیں: جب اللہ تعالیٰ نے ان کے بتوں کی عبادت اور عبادت رحمٰن سے ان کی دشمنی کی شناعت وقباحت بیان کرنے کا ارادہ فرمایا تو مکھی کی مثال ہی مناسب تھی کہ ان بتوں سے مکھی کے نقصان کا ازالہ نہیں کیا جا سکتا اور مکڑی کے گھر (جالے) کی مثال دی تاکہ آشکار ہو جائے کہ ان بتوں کی عبادت اس سے بھی کمزور واضعف ہے۔ ایسی مثال میں جس کی مثال دی گئی وہ اضعف ہوتا ہے جب کہ مثال اقوی واوضح ہو گی۔ (تفسیر کبیر، ج:۱، ص:۳۶۳)

جب اللہ تعالیٰ نے آیت مقدسہ "مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِي اسْتَوْقَدَ" (سورۃ البقرۃ ۲:۱۷) اور آیت طیبہ "اَوْ كَصَيِّبٍ" (سورۃ البقرۃ ۲:۱۹) میں منافقوں کی دو مثالیں بیان فرمائیں تو منافقوں نے یہ اعتراض کیا کہ اللہ تعالیٰ اس سے بالاتر ہے کہ ایسی مثالیں بیان فرمائے تو حکیم و قادرِ مطلق رب تبارک وتعالیٰ نے یوں جواب ارشاد فرمایا:

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا ؕ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا ۘ يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا ۙ وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا ؕ وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ (سورۃ البقرۃ ۲:۲۶)

"یقیناً اللہ تعالیٰ کسی مثال کے بیان کرنے سے نہیں شرماتا خواہ مچھر کی ہو، یا اس سے بھی ہلکی چیز۔ ایمان والے تو اپنے رب کی جانب سے صحیح سمجھتے ہیں اور کفار کہتے ہیں کہ اس مثال سے اللہ کی کیا مراد ہے؟ اس کے ذریعے بیشتر کو گمراہ کرتا ہے اور اکثر لوگوں کو راہ راست پر لاتا ہے۔ اور گمراہ تو صرف فاسقوں کو ہی کرتا ہے"

جسٹس پیر کرم شاہ الازہری اس کے تحت رقم طراز ہیں: مقصد یہ ہوا کہ کسی حقیقت کو واضح کرنے کے لئے اگر مکھی، مکڑی، مچھر یا اس سے بھی حقیر ترین چیز سے مثال دینا ضروری ہو تو اللہ تعالیٰ کسی کے اعتراض کے ڈر سے اس مثال کو ترک نہیں فرماتا، سلیم الطبع لوگ تو مثال کے مفید ہونے کی وجہ سے تسلیم کرتے ہیں کہ یہ اللہ کا کلام ہے لیکن جن کی فطرت مسخ ہو چکی ہے وہ اعتراض کرنا شروع کر دیتے ہیں کہ یہ عجیب خدا کا کلام ہے جس میں مکڑی اور مچھروں کا ذکر ہے۔(ضیاء القرآن، ج:۱، ص:۴۲)

یہ صرف تین قرآنی مثالیں ہیں جو یہاں ذکر کی گئیں ورنہ جب ہم اس بے مثال کتاب کا مطالعہ کرتے ہیں تو ہم پر یہ بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ اس میں علم و حکمت کو اپنے دامن میں سموئے ہوئے مثالوں کے چراغ انسان کو ہدایت کی روشنی سے ہمکنار کر رہے ہیں۔ قرآن کریم کی طرح احادیث کریمہ میں بھی مثالوں کا استعمال بکثرت ملتا ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے اپنے اصحاب اور قیامت تک آنے والے امتیوں کو دین کا پیغام آسانی اور وضاحت کے ساتھ سمجھانے کے لئے کئی مواقع پر روزمرہ زندگی سے مثالیں دیں ہیں۔